بسم اللہ الرحمن الرحیم

﴿ وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْآنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُدَّكِرٍ ﴾ [سورۃ القمر ۱۷]

”اور یقیناً ہم نے بالکل آسان بنا دیا ہے اس قرآن کو سمجھنے کیلئے تو کیا کوئی ہے نصیحت لینے والا؟“

تین رنگوں کی مدد سے پہلی بار گرامر کے بغیر صرف علامات کے ذریعے

ترجمۂ قرآن کا جدید اور منفرد انداز

# مصباح القرآن

6

الٓمٓ ①

پروفیسر عبد الرحمٰن طاہر



BAIT-UL-QURAN

بیت القرآن

لاہور - پاکستان

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

﴿ وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ ﴾ (17) سورۃ القمر: 17

”اور البتہ یقیناً ہم نے بالکل آسان بنا دیا ہے اِس قرآن کو سمجھنے کے لیے، تو کیا کوئی ہے نصیحت لینے والا؟“

تین رنگوں کی مدد سے پہلی بار گرامر کے بغیر صرف علامات کے ذریعے
ترجمۂ قرآن کا جدید اور منفرد انداز

# مصباح القرآن

## قَالَ اَلَمْ 16

پروفیسر عبدالرحمٰن طاہر

بیت القرآن
BAIT-UL-QURAN

بیت القرآن
لاہور - پاکستان

| | |
|---|---|
| نام کتاب | مصباح القرآن ﴿ قَالَ اَلَمۡ ﴾ پارہ نمبر 16 |
| مرتب | پروفیسر عبدالرحمٰن طاہر |
| کمپوزنگ و ڈیزائننگ | محمد اکرم محمدی، مدثر بن یوسف، حافظ سعید عمران |
| ایڈیشن اول | اشاعت اول دسمبر 2011 |
| پبلشر | "بیت القرآن" پاکستان |
| ہدیہ | 90 روپے |



## برائے رابطہ ہیڈ آفس

### بیت القرآن

پوسٹ بکس نمبر 150، جی پی او، لاہور، پاکستان۔
فون: 111 737 111-042 ایکسٹینشن 115
فیکس 111 737 111-042 ایکسٹینشن 111
ویب سائٹ www.bait-ul-quran.org
ای میل info@bait-ul-quran.org

## سیل پوائنٹ اینڈ ڈسٹری بیوٹرز

### کتاب سرائے

فسٹ فلور، الحمد مارکیٹ، اُردو بازار، لاہور۔
فون: 042-7320318 فیکس: 042-7239884

### فضلی بک سپر مارکیٹ

نزد ریڈیو پاکستان، اُردو بازار، کراچی۔
فون: 021-2629724 فیکس: 021-2633887


## پبلشر نوٹ

1. ہر خاص و عام کو اطلاع دی جاتی ہے کہ ادارہ "بیت القرآن" اپنی مطبوعات پر منافع وصول نہیں کرتا بلکہ اشاعت فنڈ وصول کرتا ہے جو کہ صرف کتاب کی پرنٹنگ، کاغذ اور بائنڈنگ کی لاگت ہے، البتہ تاجران کتب بیت القرآن کی ریٹ لسٹ کے مطابق ہدیہ وصول کر سکتے ہیں۔

2. "بیت القرآن" کی مطبوعات منظر عام پر آئیں تو بہت سے حضرات و خواتین نے اس منفرد کام کو سراہتے ہوئے اس کار خیر میں مالی تعاون کی پیشکش کی ہے تو اس حوالے سے عرض ہے کہ ادارے سے مالی تعاون کی بجائے اس کار خیر میں شرکت کی بہترین اور واحد صورت یہ ہے کہ آپ "بیت القرآن" کی مطبوعہ کتب خرید کر لوگوں میں تقسیم فرمائیں۔ جزاکم اللہ خیرا۔

## سرٹیفکیٹ تصحیح

الحمدللہ میں نے قرآن مجید کے اس پارے کے تمام متن کو حرفاً حرفاً بغور پڑھا ہے، میں پورے وثوق سے تصدیق کرتا ہوں کہ اب اس پارے کے متن میں کوئی کمی بیشی نہیں ہے، تاہم انسان غلطی سے مبرا نہیں ہو سکتا، اس لیے اگر آپ کو اس کلام مجید میں کوئی غلطی نظر آئے تو وہ سہواً ہوئی ہے، آپ ہمیں اطلاع دیں، ہم فوراً اُسے درست کریں گے۔ ان شاء اللہ العزیز۔

محمد مستمر خان
رجسٹرڈ پروف ریڈر حکومت پاکستان

# "مصباح القرآن" سے استفادہ کرنے کا طریقہ

قارئین کی سہولت کے پیشِ نظر "مصباح القرآن" میں ترجمۂ قرآن سکھانے کے دو مختلف اسلوب اختیار کیے گئے ہیں۔

1 ایک صفحے پر قرآنی الفاظ کو تین مختلف رنگوں میں پیش کیا گیا ہے۔

پہلی قسم ان الفاظ کی ہے جنہیں ہم روز مرّہ زندگی میں بالکل اُسی طرح یا معمولی فرق کے ساتھ اردو بول چال میں استعمال کرتے ہیں اور ایسے الفاظ کم وبیش 65 فیصد ہیں۔ ان الفاظ کو سیاہ رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے اور ان کے اردو میں استعمال کی وضاحت اسی صفحہ کے حاشیے پر کردی گئی ہے۔

دوسری قسم کے الفاظ وہ ہیں جو خالصتاً عربی زبان کے ہیں اور اردو میں استعمال نہیں ہوتے البتہ کثرتِ استعمال کے باعث بار بار سُن کر یاد ہو جاتے ہیں انکے متعلق بہت فکرمندی کی ضرورت نہیں، یہ الفاظ اندازاً 20 فیصد ہیں اور انہیں نیلے رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے۔ ان میں سے اکثر الفاظ بنیادی طور پر علامتیں ہیں جو کہ آپ "مفتاح القرآن" میں پڑھ چکے ہیں۔

تیسری قسم کے الفاظ وہ ہیں جو ہمارے لئے بالکل نئے ہیں، انہیں خوب یاد کرنے کی ضرورت ہے، ایسے الفاظ تقریباً 15 فیصد ہیں اور انکو سرخ رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے۔ اس صفحہ کے قرآنی الفاظ کا ترجمہ لفظی اور بامحاورہ ملا جلا کیا گیا ہے، ترجمہ میں رنگ قرآنی الفاظ کے رنگوں کے مطابق دیئے گئے ہیں البتہ جو الفاظ ترجمہ کی وضاحت کیلئے استعمال ہوئے ہیں انہیں بریکٹ میں دیا گیا ہے۔

اگر صرف سرخ الفاظ یاد کر لئے جائیں، سیاہ الفاظ کے اردو میں استعمال پر غور کرلیا جائے اور نیلے الفاظ جو کہ بار بار استعمال ہونے سے خود بخود یاد ہو جاتے ہیں، تو قرآن فہمی میں نہایت آسانی ہو جاتی ہے اور اس طریقہ سے ذخیرۂ الفاظ (vocabulary) کی کمی کا مسئلہ بھی تقریباً حل ہو جاتا ہے۔

2 سامنے والے صفحہ پر قرآنی الفاظ کو دوبارہ الگ الگ (Break up) کرکے خانوں میں درج کیا گیا ہے، ہر لفظ کے اجزاء کو الگ الگ رنگ دے کر ترجمہ واضح کیا گیا ہے، اگر کسی لفظ میں ایک علامت استعمال ہوئی ہے تو اسے سرخ رنگ اور دو علامتوں کی صورت میں دوسری علامت کو نیلے رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے اور ترجمہ میں رنگوں کا استعمال قرآنی الفاظ کے رنگوں کے مطابق کیا گیا ہے، بعض الفاظ کی ضروری وضاحت بھی حاشیہ میں کردی گئی ہے، اس صفحہ پر استعمال ہونے والی علامات کی تفصیلات "مفتاح القرآن" میں بیان کی جاچکی ہیں، اگر "مصباح القرآن" کے مطالعہ سے قبل ان علامات کو سمجھ لیا جائے تو قرآن فہمی میں بہتر نتائج کی توقع کی جاسکتی ہے۔

| | |
|---|---|
| قَالَ اَلَمۡ اَقُلۡ لَّكَ | اس نے کہا کیا نہیں میں نے کہا تھا تم سے |
| اِنَّكَ لَنۡ تَسۡتَطِيۡعَ | (کہ) بے شک تو ہرگز نہیں استطاعت رکھے گا |
| مَعِىَ صَبۡرًا ﴿75﴾ قَالَ اِنۡ | میرے ساتھ صبر کی۔ ﴿75﴾ کہا (موسیٰ نے) اگر |
| سَاَلۡتُكَ عَنۡ شَىۡءٍۢ | میں پوچھوں آپ سے کسی چیز کے بارے میں |
| بَعۡدَهَا فَلَا تُصٰحِبۡنِىۡ ۚ قَدۡ بَلَغۡتَ | اس کے بعد تو نہ ساتھ رکھنا مجھے، یقیناً تو پہنچ چکا ہے |
| مِنۡ لَّدُنِّىۡ عُذۡرًا ﴿76﴾ | میری طرف سے عذر (قبول کرنے میں غایت) کو۔ ﴿76﴾ |
| فَانۡطَلَقَا وقفة حَتّٰۤى اِذَاۤ اَتَيَاۤ | پھر وہ دونوں چل پڑے، یہاں تک کہ جب وہ دونوں آئے |
| اَهۡلَ قَرۡيَةِ ۨاسۡتَطۡعَمَاۤ | ایک بستی والوں کے پاس، ان دونوں نے کھانا مانگا |
| اَهۡلَهَا فَاَبَوۡا | اس کے رہنے والوں سے تو انہوں نے انکار کر دیا |
| اَنۡ يُّضَيِّفُوۡهُمَا | کہ وہ مہمان نوازی کریں ان دونوں کی |
| فَوَجَدَا فِيۡهَا جِدَارًا | پھر ان دونوں نے پائی اس (بستی) میں ایک دیوار |
| يُّرِيۡدُ اَنۡ يَّنۡقَضَّ فَاَقَامَهٗ ؕ | کہ وہ گرا ہی چاہتی تھی تو اس نے سیدھا کر دیا اس کو |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

قَالَ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔
تَسۡتَطِيۡعَ : استطاعت، حسب استطاعت۔
مَعِىَ : مع اہل وعیال، معیت۔
سَاَلۡتُكَ : سوال، سائل، مسئول۔
فَلَا : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔
تُصٰحِبۡنِىۡ : صاحب، صحابی، صحابہ۔
بَلَغۡتَ : بالغ، بلوغت، ذرائع ابلاغ۔
مِنۡ : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔

عُذۡرًا : عذر، معذرت، معذور۔
حَتّٰۤى : حتی الامکان، حتی الوسع، حتی کہ۔
اَهۡلَ : اہل وعیال، اہل خانہ، اہلیہ۔
قَرۡيَةٍ : قریہ قریہ بستی بستی، اُمّ القریٰ۔
فَوَجَدَا : وجود، موجود۔
فِيۡهَا : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔
يُّرِيۡدُ : ارادہ، مرید، مراد۔
فَاَقَامَهٗ : قائم، قیام، مقیم، قیامت۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | اَلَمْ | اَقُلْ | لَّكَ | اِنَّكَ | لَنْ تَسْتَطِيْعَ |
| اس نے کہا | کیا نہیں | میں نے کہا تھا | تم سے | بے شک تو | ہرگز نہیں تو استطاعت رکھے گا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَعِيَ | صَبْرًا ﴿75﴾ | قَالَ | اِنْ | سَاَلْتُكَ | عَنْ شَيْءٍ ❶ |
| میرے ساتھ | صبر کی | کہا (موسیٰ نے) | اگر | میں پوچھوں آپ سے | کسی چیز کے بارے میں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بَعْدَهَا | فَلَا ❷ | تُصٰحِبْنِيْ ج | قَدْ | بَلَغْتَ | مِنْ لَّدُنِّيْ |
| اسکے بعد | تو نہ | تو ساتھ رکھنا مجھے | یقیناً | تو پہنچ چکا ہے | میری طرف سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عُذْرًا ﴿76﴾ | فَانْطَلَقَا ❷❸ وقفة | حَتّٰٓى | اِذَآ | اَتَيَآ ❸ |
| عذر (قبول کرنے میں غایت) کو | پھر وہ دونوں چل پڑے | یہاں تک کہ | جب | وہ دونوں آئے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَهْلَ قَرْيَةِ ❹ | اسْتَطْعَمَآ ❺❸ | اَهْلَهَا | فَاَبَوْا ❷ |
| ایک بستی والوں کے پاس | ان دونوں نے کھانا مانگا | اسکے رہنے والوں سے | تو انہوں نے انکار کر دیا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَنْ | يُّضَيِّفُوْهُمَا ❻❼ | فَوَجَدَا ❷❸ | فِيْهَا | جِدَارًا ❶ |
| کہ | وہ سب مہمان نوازی کریں ان دونوں کی | پھر ان دونوں نے پائی | اس (بستی) میں | ایک دیوار |

| | | | |
|---|---|---|---|
| يُّرِيْدُ | اَنْ | يَّنْقَضَّ | فَاَقَامَهٗ ط ❷❽ |
| وہ چاہتی تھی | کہ | وہ گر جائے | تو اس نے سیدھا کر دیا اس کو |

### ضروری وضاحت

❶ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❷ فَ کا ترجمہ کبھی پس، تو اور کبھی پھر کیا جاتا ہے۔ ❸ لفظ کے آخر میں "ا" میں دو ہونے کا مفہوم ہے۔ ❹ ۃ واحد مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❺ فعل کے شروع میں اِسْتَ میں طلب کرنے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❻ علامت وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت لگانی ہو تو اس کا "ا" گر جاتا ہے۔ ❼ هُمَا اگر فعل کے آخر میں ہو تو اس کا ترجمہ ان دونوں ہوتا ہے۔ ❽ هٗ اگر فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ اسے یا اس کو کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| قَالَ لَوْ شِئْتَ لَتَّخَذْتَ | (موسیٰ نے) کہا اگر آپ چاہتے آپ ضرور لے لیتے |
| عَلَيْهِ اَجْرًا ﴿77﴾ قَالَ هٰذَا | اس پر اجرت۔ ﴿77﴾ اس نے کہا یہ (وقت) ہے |
| فِرَاقُ بَيْنِيْ وَبَيْنِكَ ۚ | جدائی کا میرے درمیان اور تیرے درمیان |
| سَاُنَبِّئُكَ بِتَاْوِيْلِ | عنقریب میں بتاؤں گا تجھے اس کی حقیقت |
| مَا لَمْ تَسْتَطِعْ عَّلَيْهِ صَبْرًا ﴿78﴾ | جو (کہ) نہیں تو کر سکا اس پر صبر۔ ﴿78﴾ |
| اَمَّا السَّفِيْنَةُ فَكَانَتْ لِمَسٰكِيْنَ | رہی کشتی تو وہ تھی چند مسکینوں کی |
| يَعْمَلُوْنَ فِي الْبَحْرِ فَاَرَدْتُّ | (جو) کام کرتے تھے سمندر میں تو میں نے ارادہ کیا |
| اَنْ اَعِيْبَهَا وَكَانَ وَرَآءَهُمْ | کہ میں عیب دار کر دوں اسے اور تھا ان کے آگے |
| مَّلِكٌ يَّاْخُذُ كُلَّ سَفِيْنَةٍ غَصْبًا ﴿79﴾ | ایک بادشاہ (جو) لے لیتا تھا ہر کشتی زبردستی۔ ﴿79﴾ |
| وَاَمَّا الْغُلٰمُ فَكَانَ اَبَوٰهُ مُؤْمِنَيْنِ | اور رہا لڑکا تو تھے اس کے ماں باپ دونوں مومن |
| فَخَشِيْنَآ اَنْ يُّرْهِقَهُمَا | تو ہم ڈرے کہ وہ پھنسا دے گا ان دونوں کو |
| طُغْيَانًا وَّكُفْرًا ﴿80﴾ فَاَرَدْنَآ | سرکشی اور کفر میں۔ ﴿80﴾ تو ہم نے چاہا |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| شِئْتَ | ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیت الٰہی۔ | الْبَحْرِ | بحر قلزم، بحیرۂ عرب، بحر الکاہل۔ |
| لَتَّخَذْتَ | اخذ، ماخوذ، مؤاخذہ۔ | فَاَرَدْتُّ | ارادہ، مرید، مراد۔ |
| عَلَيْهِ | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | اَعِيْبَهَا | عیب دار، معیوب۔ |
| فِرَاقُ | فرق، تفریق، فراق۔ | مَّلِكٌ | ملک فہد، ملوکیت۔ |
| سَاُنَبِّئُكَ | تنبیہ، متنبہ، انتباہ۔ | غَصْبًا | غصب، غاصب، غاصبانہ قبضہ۔ |
| بِتَاْوِيْلِ | تاویل، تاویلات۔ | فَخَشِيْنَآ | خشیت الٰہی۔ |
| تَسْتَطِعْ | استطاعت، حسب استطاعت۔ | طُغْيَانًا | طغیانی، طاغوت، طاغوتی نظام۔ |
| السَّفِيْنَةُ | سفینۂ نوح۔ | كُفْرًا | کفر، کافر، کفار، کفار مکہ۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | لَوۡ | شِئۡتَ | لَتَّخَذۡتَ ❶ | عَلَيۡهِ | اَجۡرًا (77) | قَالَ |
| کہا | اگر | آپ چاہتے | ضرور لے لیتے آپ | اس پر | کوئی اجرت | اس نے کہا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| هٰذَا | فِرَاقُ | بَيۡنِىۡ ❷ | وَ | بَيۡنِكَ ۚ | سَاُنَبِّئُكَ |
| یہ | جدائی | میرے درمیان | اور | تیرے درمیان | عنقریب میں بتاؤں گا تجھے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِتَاۡوِيۡلِ ❸ | مَا | لَمۡ تَسۡتَطِعۡ | عَّلَيۡهِ | صَبۡرًا (78) | اَمَّا السَّفِيۡنَةُ ❹ |
| حقیقت | جو | نہیں تو کرسکا | اس پر | صبر | رہی کشتی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَكَانَتۡ ❹ | لِمَسٰكِيۡنَ ❺ | يَعۡمَلُوۡنَ | فِى الۡبَحۡرِ | فَاَرَدۡتُّ ❻ |
| تو وہ تھی | چند مسکینوں کی | وہ سب کام کرتے تھے | سمندر میں | تو میں نے ارادہ کیا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَنۡ | اَعِيۡبَهَا | وَكَانَ | وَرَآءَهُمۡ ❼ | مَّلِكٌ ❽ | يَّاۡخُذُ |
| کہ | عیب دار کردوں اسے | اور تھا | ان کے آگے | ایک بادشاہ | وہ لے لیتا تھا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| كُلَّ سَفِيۡنَةٍ ❹ | غَصۡبًا (79) | وَاَمَّا | الۡغُلٰمُ | فَكَانَ | اَبَوٰهُ | مُؤۡمِنَيۡنِ |
| ہر کشتی | زبردستی | اور رہا | لڑکا | تو تھے | اسکے ماں باپ | دونوں مومن |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَخَشِيۡنَآ ❻ | اَنۡ | يُّرۡهِقَهُمَا ❾ | طُغۡيَانًا | وَّكُفۡرًا ۚ (80) | فَاَرَدۡنَآ ❻ |
| تو ہم ڈرے | کہ | وہ پھنسادے گا ان دونوں کو | سرکشی | اور کفر | تو ہم نے چاہا |

**ضروری وضاحت**

❶ لَ تاکید کی علامت ہے۔ ❷ یْ اگر اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ میرا، میری، میرے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔ ❸ یہاں بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❹ ۃ اور تْ واحد مؤنث کی علامتیں ہیں۔ ❺ لِمَسٰكِيۡنَ کے آخر میں يۡنَ اصل لفظ کا حصہ ہے یہ جمع کی علامت نہیں ہے۔ ❻ فَ کا ترجمہ کبھی پس، تو اور کبھی پھر کیا جاتا ہے۔ ❼ وَرَآءَ کا اصل ترجمہ پیچھے ہوتا ہے، ضرورتاً ترجمہ آگے کیا گیا ہے۔ ❽ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❾ هُمَا فعل کے آخر میں ہو تو اس کا ترجمہ اُن دونوں ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اَنۡ يُّبۡدِلَهُمَا رَبُّهُمَا | کہ بدلے میں دے ان دونوں کو ان دونوں کا رب |
| خَيۡرًا مِّنۡهُ زَكٰوةً وَّ اَقۡرَبَ رُحۡمًا ﴿81﴾ | اس سے بہتر پاکیزگی میں اور زیادہ قریب ہو شفقت میں۔ ﴿81﴾ |
| وَاَمَّا الۡجِدَارُ فَكَانَ لِغُلٰمَيۡنِ يَتِيۡمَيۡنِ | اور رہی دیوار تو تھی وہ دو یتیم لڑکوں کی |
| فِى الۡمَدِيۡنَةِ وَكَانَ تَحۡتَهٗ كَنۡزٌ لَّهُمَا | (اس) شہر میں اور تھا اس کے نیچے خزانہ ان دونوں کا |
| وَكَانَ اَبُوۡهُمَا صَالِحًا ۚ فَاَرَادَ رَبُّكَ | اور تھا ان دونوں کا باپ نیک تو ارادہ کیا تیرے رب نے |
| اَنۡ يَّبۡلُغَاۤ اَشُدَّهُمَا وَيَسۡتَخۡرِجَا | کہ وہ دونوں پہنچ جائیں اپنی جوانی کو اور وہ دونوں نکال لیں |
| كَنۡزَهُمَا ۖ رَحۡمَةً مِّنۡ رَّبِّكَ ۚ | اپنا خزانہ (یہ) تیرے رب کی رحمت کی وجہ سے ہے |
| وَمَا فَعَلۡتُهٗ عَنۡ اَمۡرِىۡ ؕ | اور نہیں کیا میں نے اسے (یعنی یہ سب کام) اپنی مرضی سے |
| ذٰلِكَ تَاۡوِيۡلُ مَا لَمۡ تَسۡطِعۡ | یہ حقیقت ہے (ان باتوں کی) جو نہیں تم کر سکے |
| عَّلَيۡهِ صَبۡرًا ﴿82﴾ؑ وَيَسۡـَٔلُوۡنَكَ | اس پر صبر۔ ﴿82﴾ اور وہ سوال کرتے ہیں آپ سے |
| عَنۡ ذِى الۡقَرۡنَيۡنِ ؕ قُلۡ | ذوالقرنین کے بارے میں، (تو) آپ کہہ دیں |
| سَاَتۡلُوۡا عَلَيۡكُمۡ مِّنۡهُ ذِكۡرًا ﴿83﴾ | عنقریب میں پڑھ کر سناؤں گا تم پر اس سے کچھ ذکر۔ ﴿83﴾ |

ع 10 12 1

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| يُّبۡدِلَهُمَا | بدل، بدلہ، نعم البدل، متبادل۔ |
| وَ | لیل و نہار، رحم و کرم، شان و شوکت۔ |
| رُحۡمًا | رحم، رحیم، رحمت، مرحوم۔ |
| يَتِيۡمَيۡنِ | یتیم، یتیم خانہ۔ |
| تَحۡتَهٗ | ماتحت، تحت الثریٰ، تحت العرش۔ |
| صَالِحًا | صالح، صلح، مصلح، اعمال صالحہ۔ |
| يَّبۡلُغَاۤ | بالغ، بلوغت، ذرائع ابلاغ۔ |
| يَسۡتَخۡرِجَا | خارج، خروج، اخراج، وزیر خارجہ۔ |
| فَعَلۡتُهٗ | فعل، فاعل، مفعول۔ |
| اَمۡرِىۡ | امر، آمر، مامور، امارت۔ |
| تَاۡوِيۡلُ | تاویل، تاویلات۔ |
| مَا | ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ |
| عَّلَيۡهِ | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |
| يَسۡـَٔلُوۡنَكَ | سوال، سائل، مسئول۔ |
| سَاَتۡلُوۡا | تلاوت، وحی متلو۔ |
| ذِكۡرًا | ذکر، اذکار، مذکور، تذکرہ۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَنۡ | يُّبۡدِلَهُمَا ❶ | رَبُّهُمَا ❶ | خَيۡرًا | مِّنۡهُ | زَكٰوةً ❷ | وَّاَقۡرَبَ ❸ |
| کہ | وہ بدلے میں دے دونوں کو | ان دونوں کا رب | بہتر | اس سے | پاکیزگی میں | اور زیادہ قریب |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| رُحۡمًا ﴿81﴾ | وَاَمَّا | الۡجِدَارُ | فَكَانَ | لِغُلٰمَيۡنِ يَتِيۡمَيۡنِ ❹ | فِي الۡمَدِيۡنَةِ ❷ |
| شفقت | اور رہی | دیوار | تو تھی | دو یتیم لڑکوں کی | شہر میں |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَكَانَ | تَحۡتَهٗ | كَنۡزٌ | لَّهُمَا ❶ | وَكَانَ | اَبُوۡهُمَا ❶ | صَالِحًا ج | فَاَرَادَ |
| اور تھا | اسکے نیچے | خزانہ | ان دونوں کا | اور تھا | ان دونوں کا باپ | نیک | تو ارادہ کیا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| رَبُّكَ | اَنۡ | يَّبۡلُغَآ ❹ | اَشُدَّهُمَا ❶ | وَ | يَسۡتَخۡرِجَا ❹ | كَنۡزَهُمَا ❶ صلے |
| تیرے رب نے | کہ | وہ دونوں پہنچ جائیں | اپنی جوانی کو | اور | وہ دونوں نکال لیں | اپنا خزانہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| رَحۡمَةً ❷ | مِّنۡ رَّبِّكَ ج | وَمَا | فَعَلۡتُهٗ | عَنۡ اَمۡرِيۡ ط | ذٰلِكَ ❺ |
| رحمت | تیرے رب کی طرف سے | اور نہیں | میں نے کیا اسے | اپنی مرضی سے | یہ |

10 ع 12 1

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تَاۡوِيۡلُ | مَا | لَمۡ تَسۡطِعۡ | عَّلَيۡهِ | صَبۡرًا ﴿82﴾ ع | وَ | يَسۡـَٔلُوۡنَكَ |
| حقیقت | جو | نہیں تم کرسکے | اس پر | صبر | اور | وہ سب سوال کرتے ہیں آپ سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عَنۡ ذِي الۡقَرۡنَيۡنِ ط | قُلۡ | سَاَتۡلُوۡا ❻ | عَلَيۡكُمۡ | مِّنۡهُ | ذِكۡرًا ❼ ط ﴿83﴾ |
| ذوالقرنین کے بارے میں | کہہ دیں | عنقریب میں پڑھوں گا | تم پر | اس سے | کچھ ذکر |

### ضروری وضاحت

❶ هُمَا کا ترجمہ کبھی ان دونوں اور کبھی اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔ ❷ ة واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔
❸ اسم کے شروع میں أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔ ❹ لفظ کے آخر میں يْنِ اور ''ا'' میں کسی چیز کے تعداد
میں دو ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❺ ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے، کبھی ضرورتاً ترجمہ یہ، یا اس بھی کردیا جاتا ہے۔ ❻ فعل کے شروع
میں علامت سَ میں مستقبل قریب کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❼ یہاں ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| اِنَّا مَكَّنَّا لَهٗ فِي الْاَرْضِ | بے شک ہم نے اقتدار دیا اس کو زمین میں |
| وَاٰتَيْنٰهُ مِنْ كُلِّ شَيْءٍ سَبَبًا ﴿84﴾ | اور ہم نے دیا اسے ہر (قسم کی) چیز سے کچھ سازوسامان۔ ﴿84﴾ |
| فَاَتْبَعَ سَبَبًا ﴿85﴾ حَتّٰٓى اِذَا بَلَغَ | پھر وہ چلا ایک راہ پر۔ ﴿85﴾ یہاں تک کہ جب وہ پہنچا |
| مَغْرِبَ الشَّمْسِ وَجَدَهَا | سورج کے غروب ہونے کی جگہ پر، اس نے پایا اسے |
| تَغْرُبُ فِيْ عَيْنٍ حَمِئَةٍ | (کہ) وہ غروب ہو رہا ہے ایک سیاہ کیچڑ والے چشمے میں |
| وَّوَجَدَ عِنْدَهَا قَوْمًا ڛ قُلْنَا | اور اس نے پایا اس کے پاس ایک قوم کو، ہم نے کہا |
| يٰذَا الْقَرْنَيْنِ اِمَّآ اَنْ تُعَذِّبَ | اے ذوالقرنین! یا (یہ ہے) کہ تو سزا دے (انہیں) |
| وَاِمَّآ اَنْ تَتَّخِذَ فِيْهِمْ حُسْنًا ﴿86﴾ | اور یا (یہ) کہ تو اختیار کرے انکے بارے میں بھلائی۔ ﴿86﴾ |
| قَالَ اَمَّا مَنْ ظَلَمَ | کہا (ذوالقرنین) نے (کہ) رہا وہ جس نے ظلم کیا |
| فَسَوْفَ نُعَذِّبُهٗ ثُمَّ يُرَدُّ | تو عنقریب ہم سزا دیں گے اسے پھر وہ لوٹایا جائے گا |
| اِلٰى رَبِّهٖ فَيُعَذِّبُهٗ | اپنے رب کی طرف تو وہ عذاب دے گا اسے |
| عَذَابًا نُّكْرًا ﴿87﴾ وَاَمَّا مَنْ اٰمَنَ | بہت برا عذاب۔ ﴿87﴾ اور رہا وہ جو ایمان لایا |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَكَّنَّا | مکان، مکانیت، تمکین، متمکن۔ | وَجَدَهَا | وجود، موجود۔ |
| مِنْ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | عِنْدَهَا | عندالطلب، عنداللہ ماجور ہوں۔ |
| سَبَبًا | سبب، اسباب، مسبب الاسباب۔ | قُلْنَا | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| فَاَتْبَعَ | اتباع، تابع، متبع سنت۔ | تَتَّخِذَ | اخذ، ماخوذ، مواخذہ۔ |
| حَتّٰٓى | حتی کہ، حتی الامکان، حتی الوسعت۔ | حُسْنًا | حسنِ اخلاق، حسنِ معاملہ، احسان۔ |
| بَلَغَ | بالغ، بلوغت، ذرائع ابلاغ۔ | يُرَدُّ | رد، مردود، تردید، مرتد۔ |
| مَغْرِبَ | غروب آفتاب، مشرق ومغرب۔ | اِلٰى | مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ |
| الشَّمْسِ | شمس وقمر، نظام شمسی، شمسی توانائی۔ | اٰمَنَ | ایمان، مؤمن، امن۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّا ❶ | مَكَّنَّا | لَهٗ | فِي الْاَرْضِ | وَ | اٰتَيْنٰهُ | مِنْ كُلِّ شَيْءٍ |
| بیشک ہم نے | ہم نے اقتدار دیا | اس کو | زمین میں | اور | ہم نے دیا اسے | ہر چیز سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| سَبَبًا ❷ لا (84) | فَاَتْبَعَ ❸ | سَبَبًا ❷ (85) | حَتّٰٓى اِذَا | بَلَغَ | مَغْرِبَ الشَّمْسِ |
| کچھ سازوسامان | پھر وہ چلا | ایک راہ پر | یہاں تک کہ جب | وہ پہنچا | سورج کے غروب ہونے کی جگہ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَجَدَهَا | تَغْرُبُ ❹ | فِيْ عَيْنٍ | حَمِئَةٍ ❹ | وَّ | وَجَدَ | عِنْدَهَا |
| اس نے پایا اسے | وہ غروب ہو رہا ہے | ایک چشمے میں | سیاہ کیچڑ والے | اور | اس نے پایا | اسکے پاس |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قَوْمًا ❷ ط | قُلْنَا ❺ | يٰذَا الْقَرْنَيْنِ | اِمَّآ اَنْ ❻ | تُعَذِّبَ | وَ اِمَّآ | اَنْ ❻ |
| ایک قوم کو | ہم نے کہا | اے ذوالقرنین! | یا (یہ) کہ | تو سزا دے | اور یا | (یہ) کہ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تَتَّخِذَ | فِيْهِمْ | حُسْنًا (86) | قَالَ | اَمَّا | مَنْ | ظَلَمَ |
| تو اختیار کرے | انکے بارے میں | بھلائی | کہا (ذوالقرنین نے) | رہا | جس نے | ظلم کیا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَسَوْفَ ❸❼ | نُعَذِّبُهٗ | ثُمَّ | يُرَدُّ ❽ | اِلٰى رَبِّهٖ |
| تو عنقریب | ہم سزا دیں گے اسے | پھر | وہ لوٹایا جائے گا | اپنے رب کی طرف |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَيُعَذِّبُهٗ ❸ | عَذَابًا | نُكْرًا (87) | وَ اَمَّا | مَنْ | اٰمَنَ |
| تو وہ عذاب دے گا اسے | عذاب | بہت برا | اور رہا | جو | ایمان لایا |

**ضروری وضاحت**

❶ اِنَّا دراصل اِنَّ + نَا کا مجموعہ ہے، تخفیف کیلئے ایک نون گر گیا ہے۔ ❷ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❸ فَ کا ترجمہ کبھی پس، تو اور کبھی پھر کیا جاتا ہے۔ ❹ تَ اور ةِ واحد مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❺ نَا اگر فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے جزم ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔ ❻ اَنْ کا ترجمہ کہ اور اِنْ کا ترجمہ اگر ہوتا ہے۔ ❼ سَوْفَ میں مستقبل بعید کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❽ اگر یُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو اس فعل میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَعَمِلَ صَالِحًا فَلَهٗ جَزَآءَ ۨالۡحُسۡنٰى ۚ | اوراس نے عمل کیا نیک تو اس کے لیے اچھا بدلا ہے |
| وَسَنَقُوۡلُ لَهٗ مِنۡ اَمۡرِنَا | اور عنقریب ہم کہیں گے (حکم دیں گے) اس کو اپنے کام میں |
| يُسۡرًا ؕ﴿88﴾ ثُمَّ اَتۡبَعَ سَبَبًا ﴿89﴾ | آسانی کا۔﴿88﴾ پھر چلا وہ ایک (اور) راہ پر۔﴿89﴾ |
| حَتّٰۤى اِذَا بَلَغَ مَطۡلِعَ الشَّمۡسِ | یہاں تک کہ جب وہ پہنچا سورج نکلنے کے مقام پر |
| وَجَدَهَا تَطۡلُعُ عَلٰى قَوۡمٍ | اس نے پایا اسے (کہ) وہ طلوع ہو رہا ہے ایک (ایسی) قوم پر |
| لَّمۡ نَجۡعَلۡ لَّهُمۡ مِّنۡ دُوۡنِهَا سِتۡرًا ۙ﴿90﴾ | (کہ) نہیں بنایا ہم نے انکے لیے اسکے آگے کوئی پردہ۔﴿90﴾ |
| كَذٰلِكَ ؕ وَقَدۡ اَحَطۡنَا | اسی طرح (تھا) اور یقیناً ہم نے احاطہ کر رکھا تھا |
| بِمَا لَدَيۡهِ خُبۡرًا ﴿91﴾ | (اس) کا جو اس کے پاس تھا علم کے اعتبار سے۔﴿91﴾ |
| ثُمَّ اَتۡبَعَ سَبَبًا ﴿92﴾ | پھر وہ چلا ایک (اور) راہ پر۔﴿92﴾ |
| حَتّٰۤى اِذَا بَلَغَ بَيۡنَ السَّدَّيۡنِ | یہاں تک کہ جب وہ پہنچا دو دیواروں کے درمیان |
| وَجَدَ مِنۡ دُوۡنِهِمَا قَوۡمًا ۙ | (تو) اس نے پایا ان دونوں کے اسطرف ایک قوم کو |
| لَّا يَكَادُوۡنَ يَفۡقَهُوۡنَ قَوۡلًا ﴿93﴾ | نہیں قریب تھے کہ وہ سمجھ سکتے کوئی بات۔﴿93﴾ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَمِلَ | : عمل، عامل، معمول، تعمیل، معمولات۔ | حَتّٰۤى | : حتی کہ، حتی الامکان، حتی الوسعت۔ |
| جَزَآءَ | : جزا وسزا، جزاک اللہ، جزائے خیر۔ | مَطۡلِعَ | : طلوع آفتاب، طلوع وغروب۔ |
| الۡحُسۡنٰى | : حسنِ اخلاق، حسنِ معاملہ، احسان۔ | الشَّمۡسِ | : شمس وقمر، نظام شمسی، شمسی توانائی۔ |
| سَنَقُوۡلُ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | وَجَدَهَا | : وجود، موجود۔ |
| اَمۡرِنَا | : امر، آمر، مامور، امارت۔ | سِتۡرًا | : ستر، مستورات، مستور، سُترہ۔ |
| يُسۡرًا | : میسّر۔ | اَحَطۡنَا | : احاطہ، محیط۔ |
| اَتۡبَعَ | : اتباع، تابع، متبع سنت۔ | خُبۡرًا | : خبر، اخبار، مخبر، خبردار، باخبر۔ |
| سَبَبًا | : سبب، اسباب، مسبب الاسباب۔ | يَفۡقَهُوۡنَ | : فقہ، فقیہ، فقاہت۔ |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | عَمِلَ | صَالِحًا | فَلَهٗ | جَزَآءَ | الْحُسْنٰى | وَ | سَنَقُوْلُ |
| اور | اس نے عمل کیا | نیک | تو اس کے لیے | بدلا ہے | اچھا | اور | عنقریب ہم کہیں گے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لَهٗ | مِنْ اَمْرِنَا ❶ | يُسْرًا ﴿88﴾ | ثُمَّ | اَتْبَعَ | سَبَبًا ❷ ﴿89﴾ | حَتّٰٓى اِذَا |
| اس کو | اپنے کام میں | آسانی | پھر | وہ چلا | ایک راہ پر | یہاں تک کہ جب |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بَلَغَ | مَطْلِعَ الشَّمْسِ | وَجَدَهَا | تَطْلُعُ ❸ | عَلٰى قَوْمٍ ❷ |
| وہ پہنچا | سورج نکلنے کے مقام پر | اس نے پایا اسے | وہ طلوع ہو رہا ہے | ایک (ایسی) قوم پر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَّمْ نَجْعَلْ | لَّهُمْ | مِّنْ دُوْنِهَا ❹ | سِتْرًا ❷ ﴿90﴾ | كَذٰلِكَ |
| (کہ) نہیں ہم نے بنایا | ان کے لیے | اس کے آگے | کوئی پردہ | اسی طرح |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ قَدْ | اَحَطْنَا ❺ | بِمَا | لَدَيْهِ | خُبْرًا ﴿91﴾ | ثُمَّ | اَتْبَعَ |
| اور یقیناً | ہم نے احاطہ کر رکھا تھا | (اس) کا جو | اسکے پاس تھا | علم کے اعتبار سے | پھر | وہ چلا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| سَبَبًا ❷ ﴿92﴾ | حَتّٰٓى | اِذَا | بَلَغَ | بَيْنَ السَّدَّيْنِ ❻ | وَجَدَ |
| ایک (اور) راہ پر | یہاں تک کہ | جب | وہ پہنچا | دو دیواروں کے درمیان | اس نے پایا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنْ دُوْنِهِمَا ❹ | قَوْمًا ❷ | لَّا | يَكَادُوْنَ يَفْقَهُوْنَ ❼ | قَوْلًا ❷ ﴿93﴾ |
| ان دونوں کے اُس طرف | ایک قوم | نہیں | قریب تھے کہ وہ سب سمجھ سکتے | کوئی بات |

### ضروری وضاحت

❶ مِنْ کا اصل ترجمہ سے ہے یہاں ضرورتاً ترجمہ میں کیا گیا ہے۔ ❷ اسم کے آخر میں ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔ ❸ تَ فعل کے شروع میں واحد مؤنث کی علامت ہے، اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❹ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❺ نَا اگر فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے جزم ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔ ❻ اسم کے آخر میں يْنِ میں کسی چیز کے تعداد میں دو ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❼ ان دونوں فعلوں کی يَ کا ترجمہ وہ اور وْنَ کا ترجمہ سب کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| قَالُوْا يٰذَا الْقَرْنَيْنِ اِنَّ يَاْجُوْجَ | انہوں نے کہا اے ذوالقرنین بے شک یاجوج |
| وَمَاْجُوْجَ مُفْسِدُوْنَ فِي الْاَرْضِ | اور ماجوج فساد کرنے والے ہیں زمین میں |
| فَهَلْ نَجْعَلُ لَكَ خَرْجًا عَلٰٓى اَنْ | تو کیا ہم کردیں تیرے لیے کچھ مال (اس شرط) پر کہ |
| تَجْعَلَ بَيْنَنَا وَ بَيْنَهُمْ سَدًّا ﴿94﴾ | تو بنادے ہمارے درمیان اور انکے درمیان ایک دیوار۔ ﴿94﴾ |
| قَالَ مَا مَكَّنِّيْ | اس نے کہا جو قدرت دی ہے مجھے |
| فِيْهِ رَبِّيْ خَيْرٌ | اس (سلسلے) میں میرے رب نے وہ بہت بہتر ہے |
| فَاَعِيْنُوْنِيْ بِقُوَّةٍ اَجْعَلْ | پس تم مدد کرو میری قوت کیساتھ، میں بنادوں گا |
| بَيْنَكُمْ وَبَيْنَهُمْ رَدْمًا ﴿95﴾ | تمہارے درمیان اور انکے درمیان ایک بند۔ ﴿95﴾ |
| اٰتُوْنِيْ زُبَرَ الْحَدِيْدِ ؕ | تم لادو مجھے لوہے کے (بڑے بڑے) تختے |
| حَتّٰٓى اِذَا سَاوٰى | یہاں تک کہ جب اس نے برابر کردیا (اس خلا کو جو) |
| بَيْنَ الصَّدَفَيْنِ قَالَ انْفُخُوْا ؕ | دو پہاڑوں کے درمیان (تھا) اس نے کہا پھونکو (دھونکو) |
| حَتّٰٓى اِذَا جَعَلَهٗ نَارًا ۙ قَالَ | یہاں تک کہ جب اس نے بنادیا اسے آگ (تو) کہا |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| قَالُوْا | قول، اقوال، مقولہ، اقوالِ زریں۔ | مَكَّنِّيْ | تمکین، متمکن۔ |
| مُفْسِدُوْنَ | فساد، فسادی، مفسد، فاسد مادہ۔ | خَيْرٌ | خیر، خیریت۔ |
| فِي | فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | فَاَعِيْنُوْنِيْ | اعانت، معاون، معاونین حضرات۔ |
| الْاَرْضِ | ارض وسما، قطعہ اَراضی، ارضِ مقدس۔ | بِقُوَّةٍ | قوت، قوی، مقوی۔ |
| خَرْجًا | خراج وصول کرنا۔ | حَتّٰٓى | حتی کہ، حتی الامکان، حتی الوسعت۔ |
| عَلٰٓى | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | سَاوٰى | مساوی، مساوات۔ |
| بَيْنَنَا | بین بین، بین السطور، مابین۔ | انْفُخُوْا | نفخہ اولیٰ، نفخ۔ |
| سَدًّا | تمام راستے مسدود ہونا، سدّے پڑنا۔ | نَارًا | یہ خاکی اپنی فطرت میں نوری ہے نہ ناری۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالُوْا | يٰذَا الْقَرْنَيْنِ | اِنَّ | يَاْجُوْجَ | وَ | مَاْجُوْجَ | مُفْسِدُوْنَ ❶ |
| ان سب نے کہا | اے ذوالقرنین | بیشک | یاجوج | اور | ماجوج | سب فساد کرنے والے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فِي الْاَرْضِ | فَهَلْ | نَجْعَلُ | لَكَ | خَرْجًا ❷ | عَلٰٓى | اَنْ |
| زمین میں | تو کیا | ہم کردیں | تیرے لیے | کچھ مال | (اس شرط) پر | کہ |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تَجْعَلَ | بَيْنَنَا | وَ | بَيْنَهُمْ | سَدًّا ❷ (94) | قَالَ | مَا | مَكَّنِّيْ |
| تو بنادے | ہمارے درمیان | اور | انکے درمیان | ایک دیوار | اس نے کہا | جو | قدرت دی ہے مجھے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فِيْهِ | رَبِّيْ | خَيْرٌ | فَاَعِيْنُوْنِيْ ❸❹ | بِقُوَّةٍ | اَجْعَلْ |
| اس میں | میرے رب نے | بہتر | پس تم سب مدد کرو میری | قوت کیساتھ | میں بنادوں گا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بَيْنَكُمْ | وَ | بَيْنَهُمْ | رَدْمًا ❷ (95) ۙ | اٰتُوْنِيْ ❹ | زُبَرَ الْحَدِيْدِ ؕ |
| تمہارے درمیان | اور | انکے درمیان | ایک بند | تم سب لادو مجھے | لوہے کے تختے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حَتّٰٓى | اِذَا | سَاوٰى | بَيْنَ الصَّدَفَيْنِ ❺ | قَالَ |
| یہاں تک کہ | جب | اس نے برابر کردیا | دو پہاڑوں کے درمیان | اس نے کہا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| انْفُخُوْا ؕ | حَتّٰٓى | اِذَا | جَعَلَهٗ ❻ | نَارًا ۙ | قَالَ |
| سب پھونکو | یہاں تک کہ | جب | اس نے بنادیا اسے | آگ | اس نے کہا |

**ضروری وضاحت**

❶اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔❷اسم کے آخر میں ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔❸علامت وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت لگانی ہو تو اس کا "ا" گر جاتا ہے۔❹اگر فعل کے آخر میں یْ آئے تو فعل اور اس یْ کے درمیان نِ کا لانا ضروری ہوتا ہے۔❺اسم کے آخر میں یْنِ میں کسی چیز کے تعداد میں دو ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔❻ہٗ فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ اسے کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اٰتُوۡنِیۡۤ اُفۡرِغۡ عَلَیۡهِ قِطۡرًا ﴿96﴾ | لاؤ میرے پاس میں ڈال دوں اس پر پگھلا ہوا تانبا۔ ﴿96﴾ |
| فَمَا اسۡطَاعُوۡۤا اَنۡ یَّظۡهَرُوۡهُ | پھر نہ (تو) انہوں نے استطاعت رکھی کہ وہ چڑھ سکیں اس پر |
| وَمَا اسۡتَطَاعُوۡا لَهٗ نَقۡبًا ﴿97﴾ | اور نہ انہوں نے استطاعت رکھی اس کو نقب لگانے کی۔ ﴿97﴾ |
| قَالَ هٰذَا رَحۡمَةٌ مِّنۡ رَّبِّیۡ ۚ | اس نے کہا یہ رحمت ہے میرے رب کی |
| فَاِذَا جَآءَ وَعۡدُ رَبِّیۡ جَعَلَهٗ | پھر جب آ گیا میرے رب کا وعدہ (تو) وہ کر دے گا اسے |
| دَكَّآءَ ۚ وَكَانَ وَعۡدُ رَبِّیۡ حَقًّا ﴿98﴾ | (گرا کر) ہموار اور ہے میرے رب کا وعدہ سچا۔ ﴿98﴾ |
| وَتَرَكۡنَا بَعۡضَهُمۡ یَوۡمَئِذٍ | اور (جب) ہم نے چھوڑا ان کے بعض کو اس دن |
| یَّمُوۡجُ فِیۡ بَعۡضٍ | وہ گھس جائیں گے بعض میں (یعنی ایک دوسرے میں) |
| وَّنُفِخَ فِی الصُّوۡرِ | اور پھونکا جائے گا صور میں |
| فَجَمَعۡنٰهُمۡ جَمۡعًا ﴿99﴾ | پھر ہم جمع کریں گے ان سب کو جمع کرنا۔ ﴿99﴾ |
| وَّعَرَضۡنَا جَهَنَّمَ | اور ہم سامنے لے آئیں گے جہنم کو |
| یَوۡمَئِذٍ لِّلۡكٰفِرِیۡنَ عَرۡضًا ﴿100﴾ | اس دن کافروں کے روبرو۔ ﴿100﴾ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَلَیۡهِ | : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | تَرَكۡنَا | : ترک، ترکہ، مال متروکہ، تارک صلوٰۃ۔ |
| اسۡطَاعُوۡ | : استطاعت، حسب استطاعت۔ | یَّمُوۡجُ | : موج در موج، موجزن۔ |
| یَّظۡهَرُوۡهُ | : ظاہر ہونا، ظہور۔ | فِیۡ | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ |
| نَقۡبًا | : نقب، نقب زنی۔ | نُفِخَ | : نفخہ اولیٰ، نفخ۔ |
| قَالَ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | الصُّوۡرِ | : صور پھونکنا، صور اسرافیل۔ |
| هٰذَا | : لہٰذا، حامل رقعہ ہذا، ہذا من فضل ربی۔ | فَجَمَعۡنٰهُمۡ | : جمع، جامع، مجمع، جماعت، اجتماع۔ |
| رَحۡمَةٌ | : رحمت، رحم، مرحوم۔ | عَرَضۡنَا | : عرض، معروضات، عرضی نویس۔ |
| حَقًّا | : حق و باطل، حقیقت، حقیقی بھائی۔ | لِّلۡكٰفِرِیۡنَ | : کفر، کافر، کفار، کفار مکہ۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اٰتُوْنِيْٓ ❶❷ | اُفْرِغْ | عَلَيْهِ | قِطْرًا ۭ (96) | فَمَا ❸ | اسْطَاعُوْٓا |
| تم سب لاؤ میرے پاس | میں ڈال دوں | اس پر | پگھلا ہوا تانبا | پھر نہ | انہوں نے استطاعت رکھی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَنْ | يَّظْهَرُوْهُ ❶ | وَمَا ❹ | اسْتَطَاعُوْا | لَهٗ | نَقْبًا (97) |
| کہ | وہ سب چڑھ سکیں اس پر | اور نہ | انہوں نے استطاعت رکھی | اس کو | نقب لگانے کی |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | هٰذَا | رَحْمَةٌ ❺ | مِّنْ رَّبِّيْ ۚ | فَاِذَا ❸ | جَآءَ | وَعْدُ | رَبِّيْ |
| اس نے کہا | یہ | رحمت | میرے رب (کی طرف) سے | پھر جب | آ گیا | وعدہ | میرے رب کا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جَعَلَهٗ | دَكَّآءَ ۚ | وَ | كَانَ | وَعْدُ | رَبِّيْ | حَقًّا ۭ (98) |
| وہ کر دے گا اسے | ہموار | اور | ہے | وعدہ | میرے رب کا | سچا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | تَرَكْنَا ❻ | بَعْضَهُمْ | يَوْمَئِذٍ | يَّمُوْجُ | فِيْ بَعْضٍ |
| اور | ہم نے چھوڑا | ان کے بعض کو | اس دن | وہ گھس جائیں گے | بعض میں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَّ | نُفِخَ ❼ | فِي الصُّوْرِ | فَجَمَعْنٰهُمْ ❸ | جَمْعًا ۙ (99) |
| اور | پھونکا جائے گا | صور میں | پھر ہم جمع کریں گے ان سب کو | جمع کرنا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | عَرَضْنَا | جَهَنَّمَ | يَوْمَئِذٍ | لِّلْكٰفِرِيْنَ | عَرْضًا ۙ (100) |
| اور | ہم سامنے لے آئیں گے | جہنم کو | اس دن | کافروں کے | روبرو |

### ضروری وضاحت

❶ علامت وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت لگانی ہو تو اس کا "ا" گر جاتا ہے۔ ❷ اگر فعل کے آخر میں یْ آئے تو فعل اور اس یْ کے درمیان نِ کا لانا ضروری ہوتا ہے۔ ❸ فَ کا ترجمہ کبھی پس، تو اور کبھی پھر کیا جاتا ہے۔ ❹ مَا کا ترجمہ نہ کبھی جو اور کبھی کیا کیا جاتا ہے۔ ❺ ۃ اسم کے آخر میں واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❻ نَا اگر فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے جزم ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔ ❼ فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اَلَّذِيْنَ كَانَتْ اَعْيُنُهُمْ | وہ لوگ (کہ) تھیں ان کی آنکھیں |
| فِيْ غِطَآءٍ عَنْ ذِكْرِيْ | پردے میں میری یاد سے |
| وَكَانُوْا لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ سَمْعًا ﴿101﴾ ع 11/19/2 | اور وہ استطاعت نہ رکھتے تھے سننے کی۔ ﴿101﴾ ع |
| اَفَحَسِبَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا | تو کیا گمان کرلیا ہے ان لوگوں نے جنہوں نے کفر کیا |
| اَنْ يَّتَّخِذُوْا عِبَادِيْ مِنْ دُوْنِيْٓ | کہ وہ ٹھہرائیں میرے بندوں کو میرے سوا |
| اَوْلِيَآءَ ؕ اِنَّآ اَعْتَدْنَا | (اپنا) کارساز، بے شک ہم نے تیار کر رکھا ہے |
| جَهَنَّمَ لِلْكٰفِرِيْنَ نُزُلًا ﴿102﴾ | جہنم کو کافروں کے لیے بطور مہمانی۔ ﴿102﴾ |
| قُلْ هَلْ نُنَبِّئُكُمْ | کہہ دیجئے کیا ہم خبر دیں تمہیں |
| بِالْاَخْسَرِيْنَ اَعْمَالًا ؕ ﴿103﴾ | زیادہ خسارہ پانیوالوں کی اعمال کے اعتبار سے۔ ﴿103﴾ ط |
| اَلَّذِيْنَ ضَلَّ سَعْيُهُمْ | وہ لوگ جو (کہ) ضائع ہوگئی ان کی کوشش |
| فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَهُمْ يَحْسَبُوْنَ | دنیوی زندگی میں حالانکہ وہ گمان کرتے ہیں |
| اَنَّهُمْ يُحْسِنُوْنَ صُنْعًا ﴿104﴾ | کہ بے شک وہ اچھے کام کر رہے ہیں۔ ﴿104﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

اَعْيُنُهُمْ : عینی شاہد، معاینہ، عین سامنے۔
فِيْ : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔
ذِكْرِيْ : ذکر، اذکار، تذکرہ، مذکور۔
يَسْتَطِيْعُوْنَ : استطاعت، حسب استطاعت۔
سَمْعًا : سمع و بصر، آلۂ سماعت، محفل سماع۔
كَفَرُوْٓا : کفر، کافر، کفار، کفار مکہ۔
يَتَّخِذُوْا : اخذ، ماخوذ، مواخذہ۔
اَوْلِيَآءَ : ولی، اولیاء کرام، ولایت۔

قُلْ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔
نُنَبِّئُكُمْ : نبی، انبیاء
بِالْاَخْسَرِيْنَ : خسارہ، خائب و خاسر۔
اَعْمَالًا : عمل، اعمال صالحہ، اعمال سیئہ۔
ضَلَّ : ضلالت و گمراہی۔
سَعْيُهُمْ : سعی کرنا، سعی لاحاصل، مساعی جمیلہ۔
يُحْسِنُوْنَ : احسان، محسن، اعمال حسنہ، قرض حسنہ۔
صُنْعًا : صنعت و تجارت، صنعتی شہر، مصنوعی۔

ع 11 19 2

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَلَّذِيْنَ | كَانَتْ ❶ | اَعْيُنُهُمْ ❷ | فِيْ غِطَآءٍ | عَنْ ذِكْرِيْ ❸ |
| وہ لوگ (کہ) | تھیں | ان کی آنکھیں | پردے میں | میری یاد سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | كَانُوْا | لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ | سَمْعًا ع ﴿101﴾ | اَفَحَسِبَ |
| اور | وہ سب تھے | نہ وہ سب استطاعت رکھتے تھے | سننے کی | تو کیا گمان کرلیا ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَلَّذِيْنَ | كَفَرُوْٓا | اَنْ | يَّتَّخِذُوْا | عِبَادِيْ ❸ | مِنْ ❹ دُوْنِيْٓ ❸ |
| ان لوگوں نے جن | سب نے کفر کیا | کہ | وہ سب ٹھہرائیں | میرے بندوں کو | میرے سوا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَوْلِيَآءَ ط | اِنَّآ ❺ | اَعْتَدْنَا ❻ | جَهَنَّمَ | لِلْكٰفِرِيْنَ | نُزُلًا ﴿102﴾ |
| کارساز | بے شک ہم نے | ہم نے تیار کر رکھا ہے | جہنم کو | کافروں کیلئے | بطور مہمانی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قُلْ | هَلْ | نُنَبِّئُكُمْ | بِالْاَخْسَرِيْنَ | اَعْمَالًا ط ﴿103﴾ |
| کہہ دیجئے | کیا | ہم خبر دیں تمہیں | زیادہ خسارہ پانیوالوں کی | اعمال کے اعتبار سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَلَّذِيْنَ | ضَلَّ | سَعْيُهُمْ ❷ | فِي الْحَيٰوةِ ❼ الدُّنْيَا | وَهُمْ ❽ |
| وہ لوگ جو (کہ) | ضائع ہوگئی | ان کی کوشش | دنیوی زندگی میں | حالانکہ وہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَحْسَبُوْنَ | اَنَّهُمْ | يُحْسِنُوْنَ | صُنْعًا ﴿104﴾ |
| وہ سب گمان کرتے ہیں | کہ بے شک وہ | وہ سب اچھا کر رہے ہیں | کام |

### ضروری وضاحت

❶ تْ فعل کے آخر میں واحد مؤنث کی علامت ہے۔ ❷ هُمْ اگر اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ انکا، انکی، انکے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔ ❸ يْ اگر اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ میرا، میری، میرے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔ ❹ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❺ اِنَّآ دراصل اِنَّ+نَا کا مجموعہ ہے۔ ❻ نَا اگر فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے جزم ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔ ❼ ۃ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❽ وَ کا ترجمہ کبھی حالانکہ کبھی اور کبھی قسم ہے بھی کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اُولٰٓىِٕكَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا | یہی وہ لوگ ہیں جنہوں نے انکار کیا |
| بِاٰيٰتِ رَبِّهِمْ وَلِقَآىِٕهٖ | اپنے رب کی آیات اور اس کی ملاقات کا |
| فَحَبِطَتْ اَعْمَالُهُمْ فَلَا نُقِيْمُ | تو ضائع ہو گئے انکے اعمال سو نہیں ہم قائم کریں گے |
| لَهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَزْنًا ﴿105﴾ | ان کے لیے قیامت کے دن کوئی وزن۔ ﴿105﴾ |
| ذٰلِكَ جَزَآؤُهُمْ جَهَنَّمُ بِمَا | یہ ان کی سزا ہے جہنم اس وجہ سے کہ |
| كَفَرُوْا وَاتَّخَذُوْٓا | انہوں نے کفر کیا اور انہوں نے بنایا (اُڑایا) |
| اٰيٰتِيْ وَرُسُلِيْ هُزُوًا ﴿106﴾ | میری آیات اور میرے رسولوں کا مذاق۔ ﴿106﴾ |
| اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا | بے شک وہ لوگ جو ایمان لائے |
| وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ كَانَتْ لَهُمْ | اور انہوں نے عمل کیے نیک ہونگے ان کے لیے |
| جَنّٰتُ الْفِرْدَوْسِ نُزُلًا ﴿107﴾ | فردوس کے باغات بطور مہمانی۔ ﴿107﴾ |
| خٰلِدِيْنَ فِيْهَا | (وہ) ہمیشہ رہنے والے ہیں اس میں |
| لَا يَبْغُوْنَ عَنْهَا حِوَلًا ﴿108﴾ | نہیں وہ چاہیں گے اس سے جگہ بدلنا۔ ﴿108﴾ |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| كَفَرُوْا : کفر، کافر، کفار، کفار مکہ۔ | اتَّخَذُوْٓا : اخذ، ماخوذ، مواخذہ۔ |
| لِقَآىِٕهٖ : ملاقات، ملاقاتی حضرات۔ | رُسُلِيْ : رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ |
| اَعْمَالُهُمْ : عمل، اعمال صالحہ، اعمال سیئہ۔ | هُزُوًا : استہزا۔ |
| فَلَا : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | اٰمَنُوْا : ایمان، مؤمن، امن۔ |
| نُقِيْمُ : قائم، قیام، مقیم، قیامت۔ | الصّٰلِحٰتِ : صالح، صلاحیت، اعمال صالحہ۔ |
| يَوْمَ : یوم، ایام، یوم آخرت۔ | خٰلِدِيْنَ : خالد، خلد بریں۔ |
| وَزْنًا : وزن، میزان، وزنی۔ | فِيْهَا : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ |
| جَزَآؤُهُمْ : جزا و سزا، جزاک اللہ، جزائے خیر۔ | حِوَلًا : تحویل قبلہ۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اُولٰٓئِكَ ❶ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | بِاٰيٰتِ رَبِّهِمْ ❷❸ | وَ | لِقَآئِهٖ |
| یہی | وہ لوگ ہیں جن | سب نے انکار کیا | اپنے رب کی آیات کا | اور | اس کی ملاقات |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَحَبِطَتْ ❸ | اَعْمَالُهُمْ | فَلَا | نُقِيْمُ | لَهُمْ |
| تو ضائع ہوگئے | انکے اعمال | سو نہیں | ہم قائم کریں گے | ان کے لیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ❸ | وَزْنًا ❹ (105) | ذٰلِكَ ❶ | جَزَآؤُهُمْ | جَهَنَّمُ | بِمَا ❷ |
| قیامت کے دن | کوئی وزن | یہ | ان کی سزا | جہنم | اس وجہ سے کہ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| كَفَرُوْا | وَ | اتَّخَذُوْٓا | اٰيٰتِيْ ❺ | وَ | رُسُلِيْ ❺ | هُزُوًا (106) |
| انہوں نے کفر کیا | اور | انہوں نے بنایا | میری آیات | اور | میرے رسولوں کا | مذاق |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | وَ | عَمِلُوا | الصّٰلِحٰتِ ❸ |
| بے شک | وہ لوگ جو | سب ایمان لائے | اور | انہوں نے عمل کیے | نیک |

| | | | |
|---|---|---|---|
| كَانَتْ ❸ | لَهُمْ | جَنّٰتُ ❸ الْفِرْدَوْسِ | نُزُلًا (107) |
| ہونگے | ان کے لیے | فردوس کے باغات | بطور مہمانی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| خٰلِدِيْنَ | فِيْهَا | لَا يَبْغُوْنَ ❻ | عَنْهَا | حِوَلًا (108) |
| سب ہمیشہ رہنے والے | اس میں | نہیں وہ سب چاہیں گے | اس سے | جگہ بدلنا |

## ضروری وضاحت

❶ ذٰلِكَ، تِلْكَ، اُولٰٓئِكَ یہ الفاظ اشارہ بعید کے لیے استعمال ہوتے اور ترجمہ وہ یا اس ہوتا اور عموماً ترجمہ یہ یا اس کر دیا جاتا ہے
❷ بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی پر کبھی بدلہ اور کبھی بسبب، بوجہ کیا جاتا ہے۔ ❸ ات، تْ، ةِ مؤنث کی علامتیں ہیں انکا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❹ اسم کے آخر میں ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔ ❺ یْ اگر اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ میرا، میری، میرے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔ ❻ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ ہو تو اس میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔

| | |
|---|---|
| قُلْ لَّوْ كَانَ الْبَحْرُ مِدَادًا | کہہ دیجئے اگر ہو جائے سمندر (کا پانی) روشنائی |
| لِّكَلِمٰتِ رَبِّيْ | میرے رب کی باتوں (کو لکھنے) کے لیے |
| لَنَفِدَ الْبَحْرُ | (تو) یقیناً ختم ہو جائے سمندر |
| قَبْلَ اَنْ تَنْفَدَ | (اس سے) پہلے کہ ختم ہوں |
| كَلِمٰتُ رَبِّيْ وَلَوْ جِئْنَا | باتیں میرے رب کی اور اگر چہ ہم لے آئیں |
| بِمِثْلِهٖ مَدَدًا ﴿109﴾ | اس کی مثل (اور سمندر یا روشنائی) مدد کے طور پر۔ ﴿109﴾ |
| قُلْ اِنَّمَآ اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ | کہہ دیجئے یقیناً صرف میں انسان ہوں تمہاری ہی طرح |
| يُوْحٰٓى اِلَيَّ اَنَّمَآ اِلٰـهُكُمْ | وحی کی جاتی ہے میری طرف کہ بلاشبہ صرف تمہارا معبود |
| اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ۚ فَمَنْ كَانَ يَرْجُوْا | ایک معبود ہے پس جو (شخص) اُمید رکھتا ہو |
| لِقَآءَ رَبِّهٖ فَلْيَعْمَلْ | اپنے رب سے ملاقات کی تو چاہیے کہ وہ عمل کرے |
| عَمَلًا صَالِحًا وَّلَا يُشْرِكْ | نیک عمل اور نہ وہ شریک بنائے |
| بِعِبَادَةِ رَبِّهٖٓ اَحَدًا ﴿110﴾ ع | اپنے رب کی عبادت میں کسی ایک کو۔ ﴿110﴾ |

ع 12 / 9 / 3

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| قُلْ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | اِلَيَّ : مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ |
| الْبَحْرُ : بحر قلزم، بحیرۂ عرب۔ | وَّاحِدٌ : واحد، احد، توحید، موحّد، وحدانیت۔ |
| لِّكَلِمٰتِ : کلمہ، کلمات۔ | يَرْجُوْا : امید و رجا، بیم و رجا۔ |
| قَبْلَ : قبل از وقت، قبل الکلام، قبل از غذا۔ | لِقَآءَ : ملاقات، ملاقاتی حضرات۔ |
| وَ : لیل و نہار، رحم و کرم، شان و شوکت۔ | فَلْيَعْمَلْ : عمل، اعمال صالحہ، اعمال سیئہ۔ |
| بِمِثْلِهٖ : مثل، مثالیں، امثلہ، تمثیل۔ | صَالِحًا : صالح، صلح، اعمال صالحہ۔ |
| مَدَدًا : مدد، امداد، مددگار، ممد و معاون۔ | يُشْرِكْ : شرک، شریک، مشرک، شراکت۔ |
| يُوْحٰى : وحی، وحی متلو۔ | بِعِبَادَةِ : عابد، عبادت، معبود۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قُلْ | لَّوْ | كَانَ | الْبَحْرُ | مِدَادًا | لِّكَلِمٰتِ [1] | رَبِّيْ |
| کہہ دیجئے | اگر | ہوجائے | سمندر (کا پانی) | روشنائی | باتوں (کو لکھنے) کے لیے | میرے رب کی |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لَنَفِدَ | الْبَحْرُ | قَبْلَ | اَنْ | تَنْفَدَ [1] | كَلِمٰتُ [1] | رَبِّيْ |
| (تو) یقیناً ختم ہوجائے | سمندر | پہلے | کہ | ختم ہوں | باتیں | میرے رب کی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَلَوْ | جِئْنَا [2] | بِمِثْلِهٖ [3] | مَدَدًا (109) | قُلْ | اِنَّمَآ |
| اور اگرچہ | ہم لے آئیں | اس کی مثل | مدد کے طور پر | کہہ دیجئے | یقیناً |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَنَا | بَشَرٌ | مِّثْلُكُمْ | يُوْحٰٓى | اِلَيَّ | اَنَّمَآ [4] |
| میں | انسان | تمہاری (ہی) طرح | وحی کی جاتی ہے | میری طرف | کہ بلاشبہ صرف |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِلٰهُكُمْ | اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ج | فَمَنْ | كَانَ | يَرْجُوْا [5] |
| تمہارا معبود | ایک معبود | پس جو | ہو | وہ اُمید رکھتا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لِقَآءَ | رَبِّهٖ | فَلْيَعْمَلْ [6] | عَمَلًا | صَالِحًا |
| ملاقات | اپنے رب سے | تو چاہیے کہ وہ عمل کرے | عمل | نیک |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَّلَا | يُشْرِكْ | بِعِبَادَةِ [1] [7] | رَبِّهٖٓ | اَحَدًا (110) ع |
| اور نہ | وہ شریک بنائے | عبادت میں | اپنے رب کی | کسی ایک کو |

ع 12 9 3

## ضروری وضاحت

❶ ة، ات اور ت مؤنث کی علامتیں ہیں الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❷ جِئْنَا کا اصل ترجمہ ہم آئیں ہے، اگر اس کے بعد علامت بِ ہو تو اس کا ترجمہ ہم لائیں ہوجاتا ہے۔ ❸ علامت بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❹ اِنَّ کیساتھ مَا ہو تو اس میں صرف یونہی ہے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❺ یَرْجُوْا کے آخر میں وْا جمع کی علامت نہیں بلکہ وْ اصل لفظ کا حصہ ہے اور "ا" قرآنی کتابت میں زائد ہے۔ ❻ اگر فَ یا وَ کے بعد کے لام ساکن (لْ) ہو تو اس لْ کا ترجمہ چاہیے کہ کیا جاتا ہے۔ ❼ بِ کا ترجمہ ضرورتاً میں کیا گیا ہے۔

اٰیَاتُھَا 98 — سُوْرَۃُ مَرْیَمَ مَکِّیَّۃٌ 19 — 44 — رُکُوْعَاتُھَا 6

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | |
|---|---|
| کٓھٰیٰعٓصٓ ﴿1﴾ ذِکْرُ رَحْمَتِ رَبِّكَ | کٓھٰیٰعٓصٓ ﴿1﴾ (یہ) ذکر ہے آپ کے رب کی رحمت کا |
| عَبْدَہٗ زَکَرِیَّا ﴿2﴾ | اپنے بندے زکریا پر۔ ﴿2﴾ |
| اِذْ نَادٰی رَبَّہٗ نِدَآءً خَفِیًّا ﴿3﴾ | جب اس نے پکارا اپنے رب کو آہستہ آواز سے۔ ﴿3﴾ |
| قَالَ رَبِّ اِنِّیْ | اس نے کہا اے میرے رب بیشک میں (ہوں کہ) |
| وَھَنَ الْعَظْمُ مِنِّیْ وَاشْتَعَلَ | کمزور ہوگئیں ہڈیاں میری اور شعلے مارنے لگا |
| الرَّاْسُ شَیْبًا وَّلَمْ اَکُنْۢ | (میرا) سر بڑھاپے سے اور نہیں ہوا میں |
| بِدُعَآئِكَ رَبِّ شَقِیًّا ﴿4﴾ | کبھی محروم اے میرے رب تجھے پکارنے پر۔ ﴿4﴾ |
| وَاِنِّیْ خِفْتُ الْمَوَالِیَ | اور بے شک میں ڈرتا ہوں قرابت داروں سے |
| مِنْ وَّرَآءِیْ وَکَانَتِ امْرَاَتِیْ عَاقِرًا | اپنے پیچھے اور ہے میری بیوی بانجھ |
| فَھَبْ لِیْ مِنْ لَّدُنْكَ وَلِیًّا ﴿5﴾ | پس عطا کر مجھے اپنی طرف سے ایک وارث۔ ﴿5﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| ذِکْرُ | ذکر، اذکار، تذکرہ، مذکور | وَ | لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔ |
| رَحْمَتِ | رحمت، رحم، مرحوم۔ | اشْتَعَلَ | اشتعال انگیز، مشتعل افراد، شعلہ، مشعل۔ |
| رَبِّكَ | رب، ربوبیت، رب العلمین۔ | الرَّاْسُ | راس المال، رئیس۔ |
| عَبْدَہٗ | عبد، عابد، معبود، عبادت۔ | بِدُعَآئِكَ | دعا، دعوت، مدعو، الداعی الی الخیر۔ |
| نَادٰی | ندا، منادی، ندائے ملت۔ | خِفْتُ | خوف، خائف، خوف وہراس۔ |
| خَفِیًّا | خفیہ، مخفی، اخفاء۔ | وَّرَآءِیْ | ماورائے عدالت، ماوراء النہر۔ |
| قَالَ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | فَھَبْ | ہبہ کرنا، وہبی۔ |
| مِنِّیْ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | وَلِیًّا | ولی، اولیاء کرام، ولایت۔ |

| اٰیَاتُھَا 98 | 19 سُوۡرَۃُ مَرۡیَمَ مَکِّیَّۃٌ 44 | رُکُوۡعَاتُھَا 6 |
|---|---|---|

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| کٓھٰیٰعٓصٓ ❶ ﴿1﴾ | ذِکۡرُ | رَحۡمَتِ رَبِّكَ ❷ | عَبۡدَہٗ ❸ | زَکَرِیَّا ﴿2﴾ | اِذۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| کٓھٰیٰعٓصٓ | ذکر ہے | آپ کے رب کی رحمت کا | اپنے بندے | زکریا (پر) | جب |

| نَادٰی | رَبَّہٗ ❸ | نِدَآءً خَفِیًّا ﴿3﴾ | قَالَ | رَبِّ ❹ | اِنِّیۡ ❺ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس نے پکارا | اپنے رب کو | آہستہ آواز سے | کہا | (اے میرے) رب | بیشک میں |

| وَھَنَ | الۡعَظۡمُ ❻ | مِنِّیۡ | وَ | اشۡتَعَلَ | الرَّاۡسُ ❻ | شَیۡبًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| کمزور ہوگئیں | ہڈیاں | مجھ سے (میری) | اور | شعلے مارنے لگا | سر | بڑھاپے سے |

| وَلَمۡ | اَکُنۡ | بِدُعَآئِكَ | رَبِّ ❹ | شَقِیًّا ﴿4﴾ | وَ | اِنِّیۡ ❺ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور نہیں | میں ہوا | تجھے پکارنے پر | (اے میرے) رب | (کبھی) محروم | اور | بے شک میں |

| خِفۡتُ | الۡمَوَالِیَ | مِنۡ وَّرَآءِیۡ | وَ | کَانَتِ | امۡرَاَتِیۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| میں ڈرتا ہوں | اپنے قرابت داروں سے | اپنے پیچھے سے | اور | ہے | میری بیوی |

| عَاقِرًا | فَھَبۡ | لِیۡ | مِنۡ لَّدُنۡكَ | وَلِیًّا ❼ ﴿5﴾ |
|---|---|---|---|---|
| بانجھ | پس تو عطا کر | مجھ کو | اپنی طرف سے | ایک وارث |

ضروری وضاحت

❶ کٓھٰیٰعٓصٓ اَللّٰہُ اَعۡلَمُ بِمُرَادِہٖ اسکا معنی اللہ تعالی ہی بہتر جانتا ہے۔ ❷ رَحۡمَتِ دراصل رَحۡمَۃ تھا اسے قرآنی کتابت میں یہاں یوں ہی لکھا گیا ہے۔ ❸ ہٗ اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ اسکا، اسکی، اسکے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔ ❹ یہ دراصل یَارَبِّیۡ تھا، شروع سے یا اور آخر سے یۡ تخفیف کے لیے گر گئے ہیں۔ ❺ اِنِّیۡ دراصل اِنَّ + یۡ کا مجموعہ ہے۔ ❻ فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں پیش ہو وہ اس فعل کا فاعل ہوتا ہے۔ ❼ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| يَّرِثُنِيۡ وَيَرِثُ مِنۡ اٰلِ يَعۡقُوۡبَ ۖ | (جو) وارث بنے میرا اور وارث بنے آلِ یعقوب کا |
| وَاجۡعَلۡهُ رَبِّ رَضِيًّا ۝6 | اور بنا اسے اے میرے رب پسندیدہ۔ 6 |
| يٰزَكَرِيَّاۤ اِنَّا نُبَشِّرُكَ | اے زکریا! بے شک ہم خوشخبری دیتے ہیں تجھے |
| بِغُلٰمِ ِۨاسۡمُهٗ يَحۡيٰى ۙ | ایک لڑکے کی (کہ) اس کا نام یحییٰ ہے |
| لَمۡ نَجۡعَلۡ لَّهٗ مِنۡ قَبۡلُ سَمِيًّا ۝7 | نہیں بنایا ہم نے اسکا اس سے پہلے کوئی ہم نام۔ 7 |
| قَالَ رَبِّ اَنّٰى يَكُوۡنُ لِيۡ | کہا (زکریا نے) اے میرے رب کیسے ہوگا میرے لیے |
| غُلٰمٌ وَّكَانَتِ امۡرَاَتِيۡ عَاقِرًا | لڑکا اس حال میں کہ ہے میری بیوی بانجھ |
| وَّقَدۡ بَلَغۡتُ مِنَ الۡكِبَرِ عِتِيًّا ۝8 | اور یقیناً میں پہنچ چکا ہوں بڑھاپے سے انتہا کو۔ 8 |
| قَالَ كَذٰلِكَ ۚ قَالَ رَبُّكَ هُوَ عَلَيَّ | کہا اسی طرح (ہوگا)، کہا ہے تیرے رب نے وہ مجھ پر |
| هَيِّنٌ وَّقَدۡ خَلَقۡتُكَ | آسان ہے اور یقیناً میں پیدا کر چکا ہوں تجھے |
| مِنۡ قَبۡلُ وَلَمۡ تَكُ شَيۡـًٔا ۝9 | اس سے قبل حالانکہ نہیں تھا تو کوئی چیز۔ 9 |
| قَالَ رَبِّ اجۡعَلۡ لِّيۡۤ | کہا (زکریا نے) اے میرے رب مقرر فرما میرے لیے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| يَّرِثُنِيۡ | : وارث، وراثت، ورثاء۔ |
| وَ | : لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔ |
| مِنۡ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ |
| اٰلِ | : آل واولاد، آل رسول۔ |
| رَضِيًّا | : راضی، رضا، مرضی، رضائے الٰہی۔ |
| نُبَشِّرُكَ | : بشارت، مبشر، بشیر۔ |
| اسۡمُهٗ | : اسم، اسم گرامی، اسم بامسمّٰی۔ |
| قَبۡلُ | : قبل از وقت، قبل الکلام، قبل از غذا۔ |
| قَالَ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| رَبِّ | : رب، ربوبیت، رب العلمین۔ |
| بَلَغۡتُ | : بالغ، بلوغت، ذرائع ابلاغ۔ |
| كَذٰلِكَ | : کما حقہ، کالعدم۔ |
| عَلَيَّ | : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |
| خَلَقۡتُكَ | : خلق، خالق، مخلوق، خلقت۔ |
| شَيۡـًٔا | : شے، اشیاء، اشیائے صرف۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| يَّرِثُنِيْ | وَ | يَرِثُ | مِنْ اٰلِ يَعْقُوْبَ ۖ ① | وَ | اجْعَلْهُ | رَبِّ ② |
| وہ وارث بنے میرا | اور | وہ وارث بنے | آلِ یعقوب کا | اور | بنا اسے | (اے میرے) رب |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| رَضِيًّا ﴿6﴾ | يٰزَكَرِيَّآ | اِنَّا ③ | نُبَشِّرُكَ | بِغُلٰمِ ④⑤ | اسْمُهٗ | يَحْيٰى ۙ |
| پسندیدہ | اے زکریا! | بیشک ہم | ہم خوشخبری دیتے ہیں تجھے | ایک لڑکے کی | اسکا نام | یحییٰ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لَمْ | نَجْعَلْ | لَّهٗ | مِنْ قَبْلُ | سَمِيًّا ⑤ ﴿7﴾ | قَالَ | رَبِّ ② |
| نہیں | ہم نے بنایا | اس کا | اس سے پہلے | کوئی ہم نام | کہا | (اے میرے) رب |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَنّٰى | يَكُوْنُ | لِيْ | غُلٰمٌ ⑤ | وَّ | كَانَتِ ⑥ | امْرَاَتِيْ | عَاقِرًا |
| کیسے | وہ ہوگا | میرے لیے | کوئی لڑکا | اس حال میں کہ | ہے | میری بیوی | بانجھ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّقَدْ | بَلَغْتُ | مِنَ الْكِبَرِ | عِتِيًّا ﴿8﴾ | قَالَ | كَذٰلِكَ ۚ |
| اور یقیناً | میں پہنچ چکا (ہوں) | بڑھاپے سے | انتہا کو | کہا | اسی طرح |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | رَبُّكَ | هُوَ | عَلَيَّ ⑦ | هَيِّنٌ | وَّقَدْ | خَلَقْتُكَ |
| کہا ہے | تیرے رب نے | وہ | مجھ پر | آسان ہے | اور یقیناً | میں پیدا کر چکا ہوں تجھے |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مِنْ قَبْلُ | وَ | لَمْ تَكُ ⑧ | شَيْئًا ⑤ ﴿9﴾ | قَالَ | رَبِّ ② | اجْعَلْ | لِّيْٓ |
| اس سے قبل | حالانکہ | نہیں تھا تو | کوئی چیز | کہا | (اے میرے) رب | مقرر فرما | میرے لیے |

## ضروری وضاحت

① یہاں مِنْ کا ترجمہ ضرورتاً کا کیا گیا ہے۔ ② یہ دراصل یَارَبِّیْ تھا، شروع سے یَا اور آخر سے یْ تخفیف کے لیے گر گئے ہیں۔
③ اِنَّا دراصل اِنَّ + نَا کا مجموعہ ہے۔ ④ یہاں بِ کا ترجمہ سے، ساتھ اور کبھی کا، کی، کے، کو کیا جاتا ہے۔ ⑤ ڈبل حرکت میں اسم کے
عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے، اسے اگلے لفظ سے ملاتے ہوئے نِ سے لکھا جاتا ہے۔ ⑥ یہ دراصل تْ ہے اگلے لفظ سے ملاتے
ہوئے زیر دی گئی ہے۔ ⑦ عَلَيَّ دراصل عَلٰی + یْ کا مجموعہ ہے۔ ⑧ یہ دراصل لَمْ تَكُنْ تھا، تخفیف کے لیے نْ کو گرایا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| اٰيَةً ؕ قَالَ اٰيَتُكَ | کوئی نشانی، فرمایا تیری نشانی (یہ ہے) |
| اَلَّا تُكَلِّمَ النَّاسَ ثَلٰثَ لَيَالٍ | کہ نہیں تو بات کر سکے گا لوگوں سے تین رات (دن) تک |
| سَوِيًّا ﴿10﴾ فَخَرَجَ عَلٰى قَوْمِهٖ | تندرست ہوتے ہوئے۔ ﴿10﴾ پھر وہ نکلا اپنی قوم پر |
| مِنَ الْمِحْرَابِ فَاَوْحٰٓى اِلَيْهِمْ | حجرے سے تو اس نے اشارہ کیا ان کی طرف |
| اَنْ سَبِّحُوْا بُكْرَةً وَّعَشِيًّا ﴿11﴾ | یہ کہ تم تسبیح بیان کرو (اللہ کی) صبح اور شام۔ ﴿11﴾ |
| يٰيَحْيٰى خُذِ الْكِتٰبَ بِقُوَّةٍ ؕ | اے یحییٰ پکڑے رہو (ہماری) کتاب قوت کیساتھ |
| وَاٰتَيْنٰهُ الْحُكْمَ | اور ہم نے عطا کیا اسے فیصلہ کرنا (یا حکمت و دانائی) |
| صَبِيًّا ﴿12﴾ وَّحَنَانًا مِّنْ لَّدُنَّا | بچپن ہی میں۔ ﴿12﴾ اور (ہم نے دی) شفقت اپنی طرف سے |
| وَزَكٰوةً ؕ وَكَانَ تَقِيًّا ﴿13﴾ | اور پاکیزگی اور تھا وہ نہایت پرہیزگار۔ ﴿13﴾ |
| وَّبَرًّا بِوَالِدَيْهِ | اور نیک سلوک کرنے والا تھا اپنے والدین کیساتھ |
| وَلَمْ يَكُنْ جَبَّارًا عَصِيًّا ﴿14﴾ | اور نہ تھا وہ سرکش (اور) نافرمان۔ ﴿14﴾ |
| وَسَلٰمٌ عَلَيْهِ يَوْمَ وُلِدَ | اور سلام ہے اس پر جس دن وہ پیدا ہوا |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| قَالَ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | عَشِيًّا | نمازِ عشاء، عشائیہ۔ |
| تُكَلِّمَ | کلام، متکلم، اندازِ تکلم، ہم کلام۔ | خُذِ | اخذ، ماخوذ، مواخذہ۔ |
| لَيَالٍ | لیل و نہار، لیلۃ القدر۔ | الْحُكْمَ | حکم، حاکم، محکوم، حکومت۔ |
| سَوِيًّا | مساوی، مساوات۔ | تَقِيًّا | تقویٰ، متقی۔ |
| فَخَرَجَ | خارج، خروج، اخراج، وزیرِ خارجہ۔ | بَرًّا | برّ، برّ الوالدین، ابرار۔ |
| الْمِحْرَابِ | محراب و منبر، مسجد و محراب۔ | جَبَّارًا | جبر، جابر، جبّار، جابرانہ۔ |
| فَاَوْحٰى | وحی، وحی متلو۔ | عَصِيًّا | معصیت، عصیاں۔ |
| سَبِّحُوْا | تسبیح، تسبیحات۔ | وُلِدَ | یوم ولادت، ولد، اولاد، مولود، میلاد۔ |

| | |
|---|---|
| وَسِعَ كُلَّ شَيْءٍ عِلْمًا ﴿98﴾ | اس نے گھیر رکھا ہے ہر چیز کو (اپنے) علم سے۔ ﴿98﴾ |
| كَذٰلِكَ نَقُصُّ عَلَيْكَ | اسی طرح ہم بیان کرتے ہیں آپ پر |
| مِنْ اَنْبَآءِ مَا قَدْ سَبَقَ ۚ وَقَدْ | ان خبروں میں سے جو یقیناً گزر چکی ہیں اور یقیناً |
| اٰتَيْنٰكَ مِنْ لَّدُنَّا ذِكْرًا ﴿99﴾ | ہم نے دی آپ کو اپنے پاس سے ایک نصیحت (قرآن)۔ ﴿99﴾ |
| مَنْ اَعْرَضَ عَنْهُ فَاِنَّهٗ يَحْمِلُ | جس نے اعراض کیا اس سے تو بیشک وہ اٹھائے گا |
| يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وِزْرًا ﴿100﴾ | قیامت کے دن ایک (بڑا) بوجھ۔ ﴿100﴾ |
| خٰلِدِيْنَ فِيْهِ ؕ وَسَآءَ | وہ ہمیشہ رہنے والے ہیں اس (تکلیف) میں اور برا ہوگا |
| لَهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ حِمْلًا ﴿101﴾ | ان کے لیے قیامت کے دن بوجھ اٹھانا۔ ﴿101﴾ |
| يَّوْمَ يُنْفَخُ فِي الصُّوْرِ | جس دن پھونک ماردی جائے گی صور میں |
| وَنَحْشُرُ الْمُجْرِمِيْنَ يَوْمَئِذٍ | اور ہم اکٹھا کریں گے مجرموں کو اس دن |
| زُرْقًا ﴿102﴾ | اس حال میں کہ وہ نیلی آنکھوں والے ہونگے۔ ﴿102﴾ |
| يَّتَخَافَتُوْنَ بَيْنَهُمْ | وہ چپکے چپکے کہہ رہے ہوں گے آپس میں |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَسِعَ | وسیع وعریض، وسعت، توسیع۔ | وِزْرًا | وزیر، وزارت، وزراء۔ |
| عِلْمًا | علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ | خٰلِدِيْنَ | خالد، خلد بریں۔ |
| نَقُصُّ | قصہ، قصہ گوئی، قصص القرآن۔ | سَآءَ | علمائے سوء، اعمال سیئہ، سوءظن۔ |
| عَلَيْكَ | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | يُنْفَخُ | نفخہ اولیٰ۔ |
| اَنْبَآءِ | نبی، نبوت، انبیاء۔ | الصُّوْرِ | صور پھونکنا، صور اسرافیل۔ |
| سَبَقَ | سبقت، مسابقت، سابقہ۔ | نَحْشُرُ | حشر، محشر، حشر نشر۔ |
| اَعْرَضَ | اعراض کرنا۔ | الْمُجْرِمِيْنَ | جرم، مجرم، جرائم پیشہ افراد۔ |
| يَحْمِلُ | حمل، حامل، محمول، حاملہ عورت۔ | بَيْنَهُمْ | بین بین، بین الاقوامی، بین السطور۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَسِعَ | كُلَّ شَيْءٍ | عِلْمًا (98) | كَذٰلِكَ | نَقُصُّ | عَلَيْكَ |
| اس نے گھیر رکھا ہے | ہر چیز کو | (اپنے) علم سے | اسی طرح | ہم بیان کرتے ہیں | آپ پر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِنْ اَنْۢبَآءِ | مَا ❶ | قَدْ ❷ | سَبَقَ ۚ | وَقَدْ ❷ | اٰتَيْنٰكَ ❸❹ |
| خبروں میں سے | جو | یقیناً | گزر چکی ہیں | اور یقیناً | ہم نے دی آپ کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِنْ لَّدُنَّا | ذِكْرًا ❺ ۚۖ (99) | مَنْ | اَعْرَضَ | عَنْهُ | فَاِنَّهٗ |
| اپنے پاس سے | ایک نصیحت | جس نے | اعراض کیا | اس سے | تو بیشک وہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَحْمِلُ | يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ❻ | وِزْرًا ۙ (100) | خٰلِدِيْنَ | فِيْهِ ؕ |
| وہ اُٹھائے گا | قیامت کے دن | بوجھ | سب ہمیشہ رہنے والے | اس میں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | سَآءَ | لَهُمْ | يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ❻ | حِمْلًا ۙ (101) | يَّوْمَ |
| اور | برا ہوگا | ان کے لیے | قیامت کے دن | بوجھ اٹھانا | (جس) دن |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يُنْفَخُ ❼ | فِي الصُّوْرِ | وَ | نَحْشُرُ | الْمُجْرِمِيْنَ | يَوْمَئِذٍ |
| پھونکا جائے گا | صور میں | اور | ہم اکٹھا کریں گے | مجرموں کو | اس دن |

| | | |
|---|---|---|
| زُرْقًا ۚۖ (102) | يَّتَخَافَتُوْنَ | بَيْنَهُمْ |
| اس حال میں کہ وہ نیلی آنکھوں والے ہونگے | وہ سب چپکے چپکے کہہ رہے ہونگے | اپنے درمیان |

**ضروری وضاحت**

❶مَا کا ترجمہ کبھی کیا کبھی نہیں اور کبھی جو کیا جاتا ہے۔ ❷قَدْ فعل کے شروع میں تاکید کی علامت ہے۔ ❸نَا اگر فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے جزم ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔ ❹كَ اگر فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ تجھے کیا جاتا ہے۔ ❺اسم کے آخر میں ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❻ۃ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❼اگر يـ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو اس فعل میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہے اور یہاں يـ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔

| | |
|---|---|
| اِنْ لَّبِثْتُمْ اِلَّا عَشْرًا ﴿103﴾ | نہیں ٹھہرے تم (دنیا میں) مگر دس (دن)۔ ﴿103﴾ |
| نَحْنُ اَعْلَمُ بِمَا يَقُوْلُوْنَ | ہم خوب جاننے والے ہیں اس کو جو وہ کہیں گے |
| اِذْ يَقُوْلُ اَمْثَلُهُمْ طَرِيْقَةً | جب کہے گا ان میں سب سے اچھی راہ والا (یعنی عقلمند) |
| اِنْ لَّبِثْتُمْ اِلَّا يَوْمًا ﴿104﴾ ع 5 15 14 | نہیں تم ٹھہرے مگر ایک دن۔ ﴿104﴾ |
| وَيَسْـَٔلُوْنَكَ | اور وہ سوال کرتے ہیں آپ سے |
| عَنِ الْجِبَالِ فَقُلْ | پہاڑوں کے بارے میں تو آپ کہہ دیجئے |
| يَنْسِفُهَا رَبِّيْ نَسْفًا ﴿105﴾ | اڑا دے گا ان کو میرا رب بکھیر کر۔ ﴿105﴾ |
| فَيَذَرُهَا قَاعًا صَفْصَفًا ﴿106﴾ | پھر (بنا) چھوڑے گا انہیں چٹیل میدان۔ ﴿106﴾ |
| لَّا تَرٰى فِيْهَا عِوَجًا وَّلَآ اَمْتًا ﴿107﴾ | نہیں آپ دیکھیں گے ان میں کوئی کجی اور نہ کوئی ٹیلہ۔ ﴿107﴾ |
| يَوْمَئِذٍ يَّتَّبِعُوْنَ الدَّاعِيَ | اس دن وہ سب پیچھے چلیں گے پکارنے والے کے |
| لَا عِوَجَ لَهٗ | نہیں کوئی کجی ہوگی اس کے لیے |
| وَخَشَعَتِ الْاَصْوَاتُ لِلرَّحْمٰنِ | اور پست ہو جائیں گی آوازیں رحمٰن کے لیے |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| اِلَّا : الا ماشاءاللہ، الا قلیل، الا یہ کہ۔ | الْجِبَالِ : جبل اُحد، جبل رحمت۔ |
| عَشْرًا : عشرہ رمضان، یوم عاشورہ، عشرہ مبشرہ۔ | لَّا : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| اَعْلَمُ : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ | تَرٰى : رویت ہلال، مرئی وغیر مرئی اشیاء۔ |
| بِمَا : ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ | فِيْهَا : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ |
| يَقُوْلُوْنَ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | يَّتَّبِعُوْنَ : اتباع، تابع، متبع سنت۔ |
| طَرِيْقَةً : طریقہ، طریقے، بطریق احسن۔ | الدَّاعِيَ : الداعی الی الخیر، دعا، دعوت، مدعو۔ |
| وَ : لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔ | خَشَعَتْ : خشوع وخضوع۔ |
| يَسْـَٔلُوْنَكَ : سوال، سائل، مسئول۔ | الْاَصْوَاتُ : صوت الاسلام، صوتی انجینئر، صوتیات۔ |

ع 5 15 14

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنْ ❶ | لَّبِثْتُمْ | اِلَّا عَشْرًا ﴿103﴾ | نَحْنُ | اَعْلَمُ ❷ | بِمَا ❸❹ | يَقُوْلُوْنَ |
| نہیں | تم ٹھہرے | مگر دس (دن) | ہم | خوب جاننے والے | (اس) کو جو | وہ سب کہیں گے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِذْ | يَقُوْلُ | اَمْثَلُهُمْ ❷ طَرِيْقَةً | اِنْ ❶ | لَّبِثْتُمْ | اِلَّا | يَوْمًا ﴿104﴾ ع |
| جب | وہ کہے گا | ان میں سب سے اچھا راہ کے لحاظ سے | نہیں | تم ٹھہرے | مگر | ایک دن |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | يَسْـَٔلُوْنَكَ | عَنِ الْجِبَالِ | فَقُلْ | يَنْسِفُهَا |
| اور | وہ سب سوال کرتے ہیں آپ سے | پہاڑوں کے بارے میں | تو آپ کہہ دیجئے | وہ اُڑا دے گا انکو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| رَبِّيْ | نَسْفًا ﴿105﴾ لا | فَيَذَرُهَا | قَاعًا | صَفْصَفًا ﴿106﴾ لا |
| میرا رب | خوب اُڑانا | پھر وہ (بنا) چھوڑے گا انہیں | میدان | چٹیل |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَّا | تَرٰى | فِيْهَا | عِوَجًا ❺ | وَّلَآ | اَمْتًا ❺ ﴿107﴾ ط |
| نہیں | آپ دیکھیں گے | ان میں | کوئی کجی | اور نہ | کوئی ٹیلہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَوْمَئِذٍ | يَّتَّبِعُوْنَ | الدَّاعِيَ | لَا عِوَجَ |
| اس دن | وہ سب پیچھے چلیں گے | پکارنے والے کے | کوئی کجی نہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَهٗ ج | وَ | خَشَعَتِ ❻ | الْاَصْوَاتُ | لِلرَّحْمٰنِ |
| اس کے لیے | اور | پست ہو جائیں گی | آوازیں | رحمٰن کے لیے |

### ضروری وضاحت

❶ اِنْ کے بعد اگر اسی جملے میں اِلَّا آ رہا ہو تو اِنْ کا ترجمہ نہیں کیا جاتا ہے۔ ❷ یہاں اسم کے شروع میں أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔ ❸ بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی پر کیا جاتا ہے۔ ❹ مَا کا ترجمہ کبھی کیا کبھی نہیں اور کبھی جو کیا جاتا ہے۔ ❺ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے اسی لیے ترجمہ ایک یا کوئی کیا گیا ہے۔ ❻ تْ فعل کے آخر میں واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں اور تْ کو اگلے لفظ سے ملاتے ہوئے زیر دی گئی ہے۔

| | |
|---|---|
| فَلَا تَسۡمَعُ اِلَّا هَمۡسًا ﴿108﴾ | سو نہیں تو سنے گا مگر ایک آہٹ۔ ﴿108﴾ |
| يَوۡمَئِذٍ لَّا تَنۡفَعُ الشَّفَاعَةُ | اس دن نہیں نفع دے گی (کوئی) سفارش |
| اِلَّا مَنۡ اَذِنَ لَهُ الرَّحۡمٰنُ | مگر وہ جسے (کہ) اجازت دی ہو اس کو رحمٰن نے |
| وَرَضِيَ لَهٗ قَوۡلًا ﴿109﴾ | اور پسند کرے اس کے لیے بات کرنا۔ ﴿109﴾ |
| يَعۡلَمُ مَا بَيۡنَ اَيۡدِيۡهِمۡ وَمَا خَلۡفَهُمۡ | وہ جانتا ہے جو انکے سامنے ہے اور جو انکے پیچھے ہے |
| وَلَا يُحِيۡطُوۡنَ بِهٖ عِلۡمًا ﴿110﴾ | اور نہیں وہ احاطہ کر سکتے اس کا علم سے۔ ﴿110﴾ |
| وَعَنَتِ الۡوُجُوۡهُ | اور جھک جائیں گے سب چہرے |
| لِلۡحَيِّ الۡقَيُّوۡمِ ؕ | زندہ رہنے والے اور قائم رکھنے والے کے لیے |
| وَقَدۡ خَابَ مَنۡ حَمَلَ ظُلۡمًا ﴿111﴾ | اور یقیناً ناکام ہوگا جس نے بوجھ اٹھایا ظلم کا۔ ﴿111﴾ |
| وَمَنۡ يَّعۡمَلۡ مِنَ الصّٰلِحٰتِ | اور جو شخص عمل کرے گا نیک |
| وَهُوَ مُؤۡمِنٌ فَلَا يَخٰفُ | اس حال میں کہ وہ مومن ہو تو وہ نہیں ڈرے گا |
| ظُلۡمًا وَّلَا هَضۡمًا ﴿112﴾ | کسی بے انصافی سے اور نہ حق تلفی سے۔ ﴿112﴾ |

**قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت**

| | | | |
|---|---|---|---|
| تَسۡمَعُ | سمع وبصر، آلۂ سماعت، محفل سماع۔ | يُحِيۡطُوۡنَ | احاطہ، محیط۔ |
| تَنۡفَعُ | نفع، منافع، منفعت، نفع ونقصان۔ | الۡوُجُوۡهُ | وجہ، متوجہ، توجہ، علی وجہ البصیرت۔ |
| الشَّفَاعَةُ | شفاعت، شافع محشر، شفیع المذنبین۔ | لِلۡحَيِّ | حیات، حیّ وقیوم، حیات جاوداں۔ |
| اَذِنَ | اذن عام، باذن اللہ، اذن الٰہی۔ | الۡقَيُّوۡمِ | قائم، قیام، حیّ وقیوم، قیامت۔ |
| رَضِيَ | راضی، رضا، مرضی، رضائے الٰہی۔ | خَابَ | خائب وخاسر۔ |
| يَعۡلَمُ | علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ | حَمَلَ | حمل، حامل، نقل وحمل، حاملہ عورت۔ |
| اَيۡدِيۡهِمۡ | ید بیضا، ید طولیٰ، رفع الیدین۔ | يَّعۡمَلۡ | عمل، عامل، معمول، تعمیل، معمولات۔ |
| خَلۡفَهُمۡ | خلف، ناخلف، خلافت، خلف الرشید۔ | يَخٰفُ | خوف، خائف۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَلَا | تَسۡمَعُ | اِلَّا | هَمۡسًا [1] (108) | يَوۡمَئِذٍ | لَّا تَنۡفَعُ [2] | الشَّفَاعَةُ [3] |
| سو نہیں | تو سنے گا | مگر | ایک آہٹ | اس دن | نہیں نفع دے گی | سفارش |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِلَّا | مَنۡ | اَذِنَ | لَهُ | الرَّحۡمٰنُ | وَرَضِيَ | لَهٗ |
| مگر | جو | اجازت دی ہو | اس کے لیے | رحمن نے | اور وہ پسند کرے | اس کے لیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قَوۡلًا (109) | يَعۡلَمُ | مَا | بَيۡنَ اَيۡدِيۡهِمۡ | وَمَا | خَلۡفَهُمۡ |
| بات کرنا | وہ جانتا ہے | جو | انکے ہاتھوں کے درمیان (یعنی آگے) | اور جو | انکے پیچھے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَلَا | يُحِيۡطُوۡنَ | بِهٖ | عِلۡمًا (110) | وَ | عَنَتِ [3][4] | الۡوُجُوۡهُ |
| اور نہیں | وہ سب احاطہ کرسکتے | اس کا | علم سے | اور | جھک جائیں گے | چہرے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لِلۡحَيِّ | الۡقَيُّوۡمِ ؕ | وَقَدۡ [5] | خَابَ | مَنۡ حَمَلَ |
| زندہ رہنے والے کیلئے | قائم رکھنے والے (کیلئے) | اور یقیناً | ناکام ہوا | جس نے بوجھ اٹھایا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ظُلۡمًا (111) | وَمَنۡ | يَّعۡمَلۡ | مِنَ الصّٰلِحٰتِ [3] | وَهُوَ [6] |
| ظلم کا | اور جو | وہ عمل کرے گا | نیک (اعمال) سے | اس حال میں کہ وہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مُؤۡمِنٌ | فَلَا | يَخٰفُ | ظُلۡمًا [1] | وَّلَا | هَضۡمًا [1] (112) |
| مومن | تو نہیں | وہ ڈرے گا | کسی بے انصافی سے | اور نہ | کسی حق تلفی سے |

### ضروری وضاحت

[1] ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے اسی لیے ترجمہ ایک یا کسی کیا گیا ہے ۔ [2] تَ فعل کے شروع میں واحد مؤنث کی علامت ہے، اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ۔ [3] ۃ، ات ، تْ مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں ۔ [4] عَنَتِ کے آخر میں تِ دراصل تْ تھی اگلے لفظ سے ملاتے ہوئے اسے زیر دی گئی ہے۔ [5] قَدْ فعل کے شروع میں تاکید کی علامت ہے۔ [6] وَ کا ترجمہ اور ہے لیکن کبھی اس کا ترجمہ اس حال میں کہ اور کبھی قسم ہے بھی کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَكَذٰلِكَ اَنْزَلْنٰهُ قُرْاٰنًا عَرَبِيًّا | اور اسی طرح ہم نے نازل کیا اسے عربی قرآن بنا کر |
| وَّ صَرَّفْنَا فِيْهِ | اور ہم نے پھیر پھیر کر بیان کیں اس میں |
| مِنَ الْوَعِيْدِ لَعَلَّهُمْ يَتَّقُوْنَ | ڈرانے کی باتیں تاکہ وہ ڈر جائیں |
| اَوْ يُحْدِثُ لَهُمْ ذِكْرًا ﴿113﴾ | یا پیدا کر دے (یہ قرآن) ان کے لیے کوئی نصیحت۔ ﴿113﴾ |
| فَتَعٰلَى اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ ۚ | پس بہت بلند ہے اللہ (جو) حقیقی بادشاہ ہے |
| وَلَا تَعْجَلْ بِالْقُرْاٰنِ مِنْ قَبْلِ | اور آپ جلدی نہ کریں قرآن پڑھنے میں اس سے پہلے |
| اَنْ يُّقْضٰۤى اِلَيْكَ وَحْيُهٗ ۫ وَقُلْ | کہ پوری کی جائے آپ کی طرف اس کی وحی، اور کہیں |
| رَّبِّ زِدْنِىْ عِلْمًا ﴿114﴾ | اے میرے رب مجھے زیادہ کر دے علم میں۔ ﴿114﴾ |
| وَلَقَدْ عَهِدْنَاۤ اِلٰۤى اٰدَمَ مِنْ قَبْلُ | اور بلاشبہ یقیناً ہم نے عہد لیا تھا آدم سے اس سے پہلے |
| فَنَسِىَ | پھر وہ بھول گیا |
| وَلَمْ نَجِدْ لَهٗ عَزْمًا ﴿115﴾ ع 6 11 15 | اور نہیں پائی ہم نے اس میں ارادے کی پختگی۔ ﴿115﴾ |
| وَاِذْ قُلْنَا لِلْمَلٰۤئِكَةِ اسْجُدُوْا لِاٰدَمَ | اور جب ہم نے کہا فرشتوں سے سجدہ کرو آدم کو |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

اَنْزَلْنٰهُ : نازل، نزول، انزال، منزل من اللہ۔
صَرَّفْنَا : صرف نظر۔
الْوَعِيْدِ : وعید۔
يَتَّقُوْنَ : تقویٰ، متقی۔
ذِكْرًا : ذکر، اذکار، تذکرہ، مذاکرہ۔
فَتَعٰلَى : اللہ تعالیٰ، علوّ و مرتبت، عالی شان۔
الْمَلِكُ : ملک، ملوکیت۔
تَعْجَلْ : عجلت، مہر معجّل۔

يُقْضٰى : قضا، قاضی، قاضی القضاۃ۔
وَحْيُهٗ : وحی، وحی متلو، وحی الٰہی۔
زِدْنِىْ : زیادہ، مزید، زائد۔
عَهِدْنَاۤ : عہد، ایفائے عہد، نقض عہد۔
فَنَسِىَ : نسیان، نسیاً منسیاً۔
نَجِدْ : وجود، موجود۔
عَزْمًا : عزم، عزائم، : اولوا العزم۔
لِلْمَلٰۤئِكَةِ : ملک الموت، ملائکہ۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | كَذٰلِكَ | اَنْزَلْنٰهُ ❶ | قُرْاٰنًا عَرَبِيًّا | وَّ | صَرَّفْنَا ❶ |
| اور | اسی طرح | ہم نے نازل کیا اسے | عربی قرآن | اور | ہم نے پھیر پھیر کر بیان کیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فِيْهِ | مِنَ الْوَعِيْدِ | لَعَلَّهُمْ | يَتَّقُوْنَ | اَوْ | يُحْدِثُ |
| اس میں | ڈرانے (کی باتوں) سے | تاکہ وہ | وہ سب ڈر جائیں | یا | وہ پیدا کردے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَهُمْ | ذِكْرًا ﴿113﴾ | فَتَعٰلَى ❷ | اللّٰهُ | الْمَلِكُ | الْحَقُّ ج |
| ان کے لیے | کوئی نصیحت | پس بہت بلند ہے | اللہ | بادشاہ | حقیقی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا تَعْجَلْ | بِالْقُرْاٰنِ ❸ | مِنْ قَبْلِ | اَنْ | يُّقْضٰٓى ❹ |
| اور | نہ آپ جلدی کریں | قرآن پڑھنے میں | (اس) سے پہلے | کہ | پوری کی جائے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِلَيْكَ | وَحْيُهٗ ز | وَ | قُلْ | رَّبِّ ❺ | زِدْنِيْ | عِلْمًا ﴿114﴾ |
| آپ کی طرف | اسکی وحی | اور | آپ کہیں | (اے میرے) رب | مجھے زیادہ کردے | علم میں |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَلَقَدْ | عَهِدْنَآ ❶ | اِلٰٓى اٰدَمَ ❻ | مِنْ قَبْلُ | فَنَسِيَ | وَلَمْ | نَجِدْ |
| اور بلاشبہ یقیناً | ہم نے عہد لیا | آدم سے | (اس) سے پہلے | پھر وہ بھول گیا | اور نہیں | پائی ہم نے |

ع 6 11 15

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لَهٗ | عَزْمًا ﴿115﴾ ع | وَاِذْ | قُلْنَا ❶ | لِلْمَلٰٓئِكَةِ | اسْجُدُوْا | لِاٰدَمَ |
| اس میں | ارادے کی پختگی | اور جب | ہم نے کہا | فرشتوں سے | تم سب سجدہ کرو | آدم کو |

**ضروری وضاحت**

❶ نَا اگر فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے جزم ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔ ❷ جس فعل کے شروع میں تَ اور درمیان میں "ا" ہو تو کبھی اس فعل میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❸ یہاں بِ کا ترجمہ ضرورتاً میں کیا گیا ہے۔ ❹ اگر یُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو اس فعل میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❺ یہاں آخر سے یِ تخفیف کے لیے گرگئی ہے اسی یِ کا ترجمہ میرے کیا گیا ہے۔ ❻ اِلٰی کا اصل ترجمہ طرف یا تک ہے، کبھی ضرورتاً ترجمہ سے بھی کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| فَسَجَدُوْٓا اِلَّآ اِبْلِيْسَ ؕ اَبٰى 116 | تو انہوں نے سجدہ کیا سوائے ابلیس کے، اس نے انکار کیا 116 |
| فَقُلْنَا يٰٓاٰدَمُ اِنَّ هٰذَا عَدُوٌّ لَّكَ | تو ہم نے کہا اے آدم بے شک یہ دشمن ہے تیرا |
| وَلِزَوْجِكَ فَلَا يُخْرِجَنَّكُمَا | اور تیری بیوی کا سو ہرگز نہ نکلوا دے تم دونوں کو |
| مِنَ الْجَنَّةِ فَتَشْقٰى 117 | جنت سے پھر تم تکلیف میں پڑ جاؤ۔ 117 |
| اِنَّ لَكَ اَلَّا تَجُوْعَ | بے شک تیرے لیے (یہ فائدہ) ہے کہ نہ تو بھوکا ہوگا |
| فِيْهَا وَلَا تَعْرٰى 118 وَاَنَّكَ | اس میں اور نہ تو ننگا ہوگا۔ 118 اور بے شک تو |
| لَا تَظْمَؤُا فِيْهَا وَلَا تَضْحٰى 119 | نہ پیاسا ہوگا اس میں اور نہ تجھے دھوپ لگے گی۔ 119 |
| فَوَسْوَسَ اِلَيْهِ الشَّيْطٰنُ | پھر وسوسہ ڈالا اس کی طرف شیطان نے |
| قَالَ يٰٓاٰدَمُ هَلْ اَدُلُّكَ | اس نے کہا اے آدم کیا میں دلالت کروں تجھے |
| عَلٰى شَجَرَةِ الْخُلْدِ | ہمیشگی کے درخت پر |
| وَمُلْكٍ لَّا يَبْلٰى 120 | اور (ایسی) بادشاہت (پر جو) پرانی نہ ہو۔ 120 |
| فَاَكَلَا مِنْهَا | پس ان دونوں نے کھالیا اس میں سے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَسَجَدُوْٓا | سجدہ، مسجود ملائکہ، ساجد۔ | فَوَسْوَسَ | وسوسہ، وساوس۔ |
| فَقُلْنَا | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | اِلَيْهِ | مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ |
| هٰذَا | لٰہذا، مسجد ہذا، حامل رقعہ ہذا۔ | اَدُلُّكَ | دلیل، دلالت وراہنمائی۔ |
| عَدُوٌّ | عدوّ اللہ، عداوت، اعداء۔ | عَلٰى | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |
| لِزَوْجِكَ | زوجہ، زوجیت، ازدواجی زندگی۔ | شَجَرَةِ | شجر، اشجار، شجرکاری مہم، شجر ممنوعہ۔ |
| يُخْرِجَنَّكُمَا | خارج، خروج، اخراج، وزیر خارجہ۔ | الْخُلْدِ | خالد، خلد بریں۔ |
| فَتَشْقٰى | مشقت، محنت ومشقت۔ | مُلْكٍ | ملک، ملوکیت، ملکی حالات۔ |
| تَعْرٰى | عریاں تصویر، عریانی وفحاشی۔ | فَاَكَلَا | اکل وشرب، ماکولات ومشروبات۔ |

| فَسَجَدُوْٓا | اِلَّآ | اِبْلِيْسَ ؕ | اَبٰى ۝116 | فَقُلْنَا ❶ | يٰٓاٰدَمُ |
|---|---|---|---|---|---|
| تو انہوں نے سجدہ کیا | سوائے | ابلیس کے | اس نے انکار کیا | تو ہم نے کہا | اے آدم |

| اِنَّ هٰذَا | عَدُوٌّ | لَّكَ ❷ | وَ | لِزَوْجِكَ ❸ | فَلَا يُخْرِجَنَّكُمَا ❹ |
|---|---|---|---|---|---|
| بیشک یہ | دشمن | تیرا | اور | تیری بیوی کا | سو ہرگز نہ وہ نکلوا دے تم دونوں کو |

| مِنَ الْجَنَّةِ | فَتَشْقٰى ۝117 | اِنَّ | لَكَ | اَلَّا ❺ | تَجُوْعَ |
|---|---|---|---|---|---|
| جنت سے | پھر تم تکلیف میں پڑ جاؤ | بے شک | تیرے لیے | کہ نہ | تو بھوکا ہوگا |

| فِيْهَا | وَلَا | تَعْرٰى ۝118 ۙ | وَ | اَنَّكَ | لَا | تَظْمَؤُا ❻ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اس میں | اور نہ | تو ننگا ہوگا | اور | بے شک تو | نہ | تو پیاسا ہوگا |

| فِيْهَا | وَلَا | تَضْحٰى ۝119 | فَوَسْوَسَ | اِلَيْهِ | الشَّيْطٰنُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس میں | اور نہ | تجھے دھوپ لگے گی | پھر وسوسہ ڈالا | اس کی طرف | شیطان نے |

| قَالَ | يٰٓاٰدَمُ | هَلْ | اَدُلُّكَ | عَلٰى شَجَرَةِ الْخُلْدِ |
|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | اے آدم | کیا | میں دلالت کروں تجھے | ہمیشگی کے درخت پر |

| وَ | مُلْكٍ | لَّا | يَبْلٰى ۝120 | فَاَكَلَا ❼ | مِنْهَا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | بادشاہت (پر) | نہ | وہ پرانی ہو | پس ان دونوں نے کھالیا | اس میں سے |

**ضروری وضاحت**

❶ نَا اگر فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے جزم ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔ ❷ یہاں علامت لَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❸ لِ اگر اسم کے شروع میں ہو تو ترجمہ کبھی کے لیے اور کبھی ترجمہ کا، کی، کے، کو کیا جاتا ہے۔ ❹ فعل کے آخر میں نّ تاکید کی علامت ہے۔ ❺ اَلَّا دراصل اَنْ + لَا کا مجموعہ ہے۔ ❻ یہاں یہ علامت وْا نہیں ہے بلکہ وَ پر ءِ ہے اور "ا" قرآنی کتابت میں زائد ہے۔ ❼ فعل کے آخر میں "ا" میں کسی چیز کے تعداد میں دو ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| فَبَدَتۡ لَهُمَا سَوۡاٰتُهُمَا | تو ظاہر ہو گئیں ان دونوں پر ان کی شرم گاہیں |
| وَطَفِقَا يَخۡصِفٰنِ عَلَيۡهِمَا | اور وہ دونوں چپکانے لگے اپنے اوپر |
| مِنۡ وَّرَقِ الۡجَنَّةِ ۡ وَعَصٰۤى اٰدَمُ | جنت کے پتوں سے اور نافرمانی کی آدم نے |
| رَبَّهٗ فَغَوٰى ﴿121﴾ | اپنے رب کی تو وہ بھٹک گیا۔ ﴿121﴾ |
| ثُمَّ اجۡتَبٰهُ رَبُّهٗ | پھر چن لیا اسے اس کے رب نے |
| فَتَابَ عَلَيۡهِ وَهَدٰى ﴿122﴾ | تو اس نے توجہ فرمائی اس پر اور ہدیت دی۔ ﴿122﴾ |
| قَالَ اهۡبِطَا مِنۡهَا جَمِيۡعًا ۢ بَعۡضُكُمۡ | فرمایا تم دونوں اتر جاؤ اس سے اکھٹے تمہارا بعض |
| لِبَعۡضٍ عَدُوٌّ ۚ فَاِمَّا يَاۡتِيَنَّكُمۡ | بعض کا دشمن ہے پھر اگر واقعی آئے تمہارے پاس |
| مِّنِّىۡ هُدًى ۙ فَمَنِ اتَّبَعَ | میری طرف سے کوئی ہدایت تو جس نے پیروی کی |
| هُدَاىَ فَلَا يَضِلُّ | میری ہدایت کی تو نہ وہ گمراہ ہوگا |
| وَلَا يَشۡقٰى ﴿123﴾ | اور نہ وہ مشقت میں پڑے گا۔ ﴿123﴾ |
| وَمَنۡ اَعۡرَضَ عَنۡ ذِكۡرِىۡ | اور جس نے اعراض کیا میرے ذکر سے |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| بَدَتۡ | : بادی النظر سے (ظاہری)۔ | بَعۡضُكُمۡ | : بعض اوقات، بعض الناس۔ |
| عَلَيۡهِمَا | : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | عَدُوٌّ | : عدوّ اللہ، عداوت، اعداء۔ |
| وَّرَقِ | : ورق، اوراق، تاریخ کے اوراق۔ | اتَّبَعَ | : اتباع، تابع، متبع سنت۔ |
| عَصٰى | : معصیت، عصیاں۔ | فَلَا | : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| فَغَوٰى | : اغوا، مغوی، اغوا کار۔ | يَضِلُّ | : ضلالت وگمراہی۔ |
| فَتَابَ | : توبہ، تائب۔ | يَشۡقٰى | مشقت، مشقتی، محنت ومشقت۔ |
| هَدٰى | : ہدایت، ہادیٔ برحق، ہادیٔ کائنات۔ | اَعۡرَضَ | : اعراض کرنا۔ |
| قَالَ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | ذِكۡرِىۡ | : ذکر، اذکار، تذکرہ، تذکیر۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَبَدَتۡ ❶❷ | لَهُمَا | سَوۡاٰتُهُمَا | وَ | طَفِقَا يَخۡصِفٰنِ ❸ |
| تو ظاہر ہو گئیں | دونوں پر | ان دونوں کی شرم گاہیں | اور | وہ دونوں چپکانے لگے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عَلَيۡهِمَا | مِنۡ وَّرَقِ الۡجَنَّةِ ❷ ۚ | وَ | عَصٰۤى | اٰدَمُ | رَبَّهٗ ❹ |
| اپنے اوپر | جنت کے پتوں سے | اور | نافرمانی کی | آدم نے | اپنے رب کی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَغَوٰى ❶ ﴿121﴾ ۖ | ثُمَّ | اجۡتَبٰهُ ❹ | رَبُّهٗ ❹ | فَتَابَ ❶ |
| تو وہ بھٹک گیا | پھر | چن لیا اسے | اس کے رب نے | پس اس نے توجہ فرمائی |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| عَلَيۡهِ | وَ | هَدٰى ﴿122﴾ | قَالَ | اهۡبِطَا ❸ | مِنۡهَا | جَمِيۡعًا |
| اس پر | اور | ہدایت دی | فرمایا | تم دونوں اُتر جاؤ | اس سے | اکٹھے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بَعۡضُكُمۡ | لِبَعۡضٍ | عَدُوٌّ ۚ | فَاِمَّا ❶ | يَاۡتِيَنَّكُمۡ |
| تمہارا بعض | بعض کے لیے | دشمن | پھر اگر | وہ واقعی آئے تمہارے پاس |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مِّنِّىۡ | هُدًى ۙ | فَمَنِ ❶ | اتَّبَعَ | هُدَاىَ ❺ | فَلَا | يَضِلُّ ❻ |
| میری طرف سے | ہدایت | تو جس نے | پیروی کی | میری ہدایت کی | تو نہ | وہ گمراہ ہوگا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَلَا | يَشۡقٰى ﴿123﴾ | وَمَنۡ ❼ | اَعۡرَضَ | عَنۡ ذِكۡرِىۡ ❺ |
| اور نہ | وہ مشقت میں پڑے گا | اور جس نے | اعراض کیا | میرے ذکر سے |

### ضروری وضاحت

❶ فَ کا ترجمہ کبھی پس، تو اور کبھی پھر کیا جاتا ہے۔ ❷ تْ اور ةِ مؤنث کی علامتیں ہیں الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❸ فعل کے آخر میں اِن یا الف میں کسی چیز کے تعداد میں دو ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❹ ہٗ فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ اسے اور اسم کے آخر میں ہو اسکا، اسکی، اسکے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔ ❺ یْ اگر اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ میرا، میری، میرے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔ ❻ لَا کے بعد فعل کے آخر میں پیش ہو تو اس میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔ ❼ مَنۡ کا ترجمہ کبھی جو، جس اور کبھی کون کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| فَاِنَّ لَهٗ مَعِيۡشَةً ضَنۡكًا | تو بے شک اس کے لیے تنگ گزران ہو گی |
| وَّنَحۡشُرُهٗ يَوۡمَ الۡقِيٰمَةِ اَعۡمٰى ﴿124﴾ | اور ہم اٹھائیں گے اسے قیامت کے دن اندھا (کرکے)۔﴿124﴾ |
| قَالَ رَبِّ لِمَ حَشَرۡتَنِىۡۤ | وہ کہے گا اے میرے رب کیوں تو نے اٹھایا مجھے |
| اَعۡمٰى وَقَدۡ كُنۡتُ بَصِيۡرًا ﴿125﴾ | اندھا (کرکے) حالانکہ یقیناً میں تھا دیکھنے والا۔﴿125﴾ |
| قَالَ كَذٰلِكَ اَتَتۡكَ | (اللہ) فرمائے گا اسی طرح آئیں تمھیں تیرے پاس |
| اٰيٰتُنَا فَنَسِيۡتَهَا ۚ | ہماری آیتیں تو تو نے بھلا دیا انہیں |
| وَكَذٰلِكَ الۡيَوۡمَ تُنۡسٰى ﴿126﴾ | اور اسی طرح آج تو بھی بھلا دیا جائے گا۔﴿126﴾ |
| وَكَذٰلِكَ نَجۡزِىۡ | اور اسی طرح ہم بدلہ (سزا) دیتے ہیں |
| مَنۡ اَسۡرَفَ وَلَمۡ يُؤۡمِنۡۢ | جو حد سے تجاوز کرے اور ایمان نہ لائے |
| بِاٰيٰتِ رَبِّهٖ ؕ وَلَعَذَابُ الۡاٰخِرَةِ | اپنے رب کی آیتوں پر اور یقیناً آخرت کا عذاب |
| اَشَدُّ وَاَبۡقٰى ﴿127﴾ | زیادہ سخت اور زیادہ باقی رہنے والا ہے۔﴿127﴾ |
| اَفَلَمۡ يَهۡدِ لَهُمۡ | پھر کیا نہیں رہنمائی کی ان کی (اس بات نے کہ) |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَعِيۡشَةً | معیشت، معاشیات، فکر معاش۔ | نَجۡزِىۡ | جزاوسزا، جزاک اللہ، جزائے خیر۔ |
| وَّ | لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔ | اَسۡرَفَ | اسراف (فضول خرچی، حد سے تجاوز)۔ |
| نَحۡشُرُهٗ | حشر، محشر، حشر نشر۔ | يُؤۡمِنۡ | ایمان، مؤمن، امن۔ |
| يَوۡمَ | یوم، ایام، یوم آخرت۔ | لَعَذَابُ | عذاب، عذاب آخرت، تعذیب۔ |
| قَالَ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | الۡاٰخِرَةِ | آخرت، یوم آخرت، آخری۔ |
| بَصِيۡرًا | بصر، بصارت، بصیرت۔ | اَشَدُّ | شدید، شدت، اشد ضرورت۔ |
| اٰيٰتُنَا | آیت، آیات قرآنی۔ | اَبۡقٰى | باقی، بقایا، بقیہ۔ |
| فَنَسِيۡتَهَا | نسیان، نسیاً منسیاً۔ | يَهۡدِ | ہدایت، ہادیٔ برحق، ہادیٔ کائنات۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَاِنَّ | لَهٗ | مَعِيْشَةً ❶ | ضَنْكًا | وَّ | نَحْشُرُهٗ | يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ❶ |
| تو بیشک | اس کے لیے | گزران | تنگ | اور | ہم اٹھائیں گے اسے | قیامت کے دن |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَعْمٰى (124) | قَالَ | رَبِّ ❷ | لِمَ | حَشَرْتَنِيْٓ ❸ | اَعْمٰى |
| اندھا | وہ کہے گا | (اے میرے) رب | کیوں | تونے اٹھایا مجھے | اندھا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَقَدْ | كُنْتُ | بَصِيْرًا (125) | قَالَ | كَذٰلِكَ | اَتَتْكَ ❶ |
| حالانکہ یقیناً | میں تھا | دیکھنے والا | (اللہ) فرمائے گا | اسی طرح | آئیں تھیں تیرے پاس |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اٰيٰتُنَا ❶ | فَنَسِيْتَهَا ج | وَ | كَذٰلِكَ | الْيَوْمَ | تُنْسٰى ❹ (126) |
| ہماری آیتیں | تو تونے بھلا دیا انہیں | اور | اسی طرح | آج | تو بھی بھلا دیا جائے گا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | كَذٰلِكَ | نَجْزِيْ | مَنْ | اَسْرَفَ | وَلَمْ | يُؤْمِنْۢ |
| اور | اسی طرح | ہم سزا (بدلہ) دیتے ہیں | جو | حد سے تجاوز کرے | اور نہ | وہ ایمان لائے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِاٰيٰتِ ❶ | رَبِّهٖ ط | وَ | لَعَذَابُ | الْاٰخِرَةِ ❶ | اَشَدُّ ❺ |
| آیتوں پر | اپنے رب کی | اور | یقیناً عذاب | آخرت کا | زیادہ سخت |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | اَبْقٰى ❺ (127) | اَفَلَمْ ❻ | يَهْدِ ❼ | لَهُمْ |
| اور | زیادہ باقی رہنے والا ہے | پھر کیا نہیں | اس نے رہنمائی کی | ان کی |

**ضروری وضاحت**

❶ ۃ، ات، تْ مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❷ یہ دراصل یَارَبِّیْ تھا، شروع سے یَا اور آخر سے یْ تخفیف کیلئے گرے ہوئے ہیں۔ ❸ یْ اگر فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ مجھے کیا جاتا ہے اور فعل اور ی کے درمیان ن کا اضافہ کرتے ہیں۔ ❹ تُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❺ اسم کے شروع میں أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔ ❻ أ کے بعد علامت فَ میں بھلا کیا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❼ لَمْ کے بعد یـ کا ترجمہ اس یا ان کرتے ہیں۔

ع 7 13 16

| | |
|---|---|
| كَمۡ اَهۡلَكۡنَا قَبۡلَهُمۡ مِّنَ الۡقُرُوۡنِ | کتنی ہی ہم نے ہلاک کر دیں ان سے پہلے قومیں |
| يَمۡشُوۡنَ فِيۡ مَسٰكِنِهِمۡ ؕ | (کہ) یہ (لوگ) چلتے پھرتے ہیں انکے مکانات میں |
| اِنَّ فِيۡ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّاُولِي النُّهٰى ﴿128﴾ | بلاشبہ اس میں یقیناً نشانیاں ہیں عقل والوں کیلیے۔ ﴿128﴾ |
| وَلَوۡلَا كَلِمَةٌ سَبَقَتۡ | اور اگر نہ ہوتی ایک بات (جو) پہلے طے ہو چکی ہے |
| مِنۡ رَّبِّكَ لَكَانَ | آپ کے رب کی طرف سے یقیناً ہو جاتا (نزول عذاب) |
| لِزَامًا وَّاَجَلٌ مُّسَمًّى ؕ ﴿129﴾ | لازماً، اور (اگر نہ ہوتا) مقرر وقت۔ ﴿129﴾ |
| فَاصۡبِرۡ عَلٰى مَا يَقُوۡلُوۡنَ | پس آپ صبر کریں اس پر جو وہ کہتے ہیں |
| وَسَبِّحۡ بِحَمۡدِ رَبِّكَ | اور تسبیح بیان کیجئے اپنے رب کی حمد کے ساتھ |
| قَبۡلَ طُلُوۡعِ الشَّمۡسِ | سورج کے طلوع ہونے سے پہلے |
| وَقَبۡلَ غُرُوۡبِهَا ۚ | اور اس کے غروب ہونے سے پہلے |
| وَمِنۡ اٰنَآئِ الَّيۡلِ فَسَبِّحۡ | اور رات کے اوقات میں پس تسبیح بیان کیجئے |
| وَاَطۡرَافَ النَّهَارِ لَعَلَّكَ تَرۡضٰى ﴿130﴾ | اور دن کے کناروں میں تاکہ آپ خوش ہو جائیں۔ ﴿130﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَهۡلَكۡنَا | : ہلاک، ہلاکت، مہلک بیماریاں۔ | مُّسَمًّى | : اسم، اسم گرامی، اسم بامسمّٰی۔ |
| قَبۡلَهُمۡ | : قبل از وقت، قبل الکلام، قبل از غذا۔ | فَاصۡبِرۡ | : صبر، صابر۔ |
| الۡقُرُوۡنِ | قرون اولیٰ۔ | سَبِّحۡ | : تسبیح، تسبیحات۔ |
| مَسٰكِنِهِمۡ | : ساکن، سکونت، مسکن، سکنہ۔ | طُلُوۡعِ | : طلوع آفتاب، طلوع وغروب۔ |
| لِاُولِي | : اولوالعزم، اولوالعلم۔ | الشَّمۡسِ | : شمس وقمر، نظام شمسی، شمسی توانائی۔ |
| سَبَقَتۡ | : سبقت، مسابقت، سابقہ۔ | الَّيۡلِ | : لیل ونہار، لیلۃ القدر۔ |
| لِزَامًا | : لازم وملزوم، التزام۔ | اَطۡرَافَ | : طرف، اطراف، طرفین۔ |
| اَجَلٌ | : اجل، فرشتۂ اجل، لقمۂ اجل۔ | تَرۡضٰى | : راضی، رضا، مرضی، رضائے الٰہی۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كَمْ | اَهْلَكْنَا | قَبْلَهُمْ | مِّنَ الْقُرُوْنِ ❶ | يَمْشُوْنَ ❷ |
| کتنی | ہم نے ہلاک کر دیں | ان سے پہلے | قومیں | یہ سب (لوگ) چلتے پھرتے ہیں |

ع 7 13 16

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فِيْ مَسٰكِنِهِمْ ❸ ط | اِنَّ | فِيْ ذٰلِكَ | لَاٰيٰتٍ ❹ | لِّاُولِي النُّهٰى ع (128) |
| انکے مکانات میں | بلاشبہ | اس میں | یقیناً نشانیاں | عقل والوں کیلیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَوْلَا | كَلِمَةٌ ❹❺ | سَبَقَتْ ❹ | مِنْ رَّبِّكَ | لَكَانَ |
| اور | اگر نہ (ہوتی) | ایک بات | پہلے طے ہو چکی | تیرے رب کی طرف سے | یقیناً ہو جاتا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لِزَامًا | وَّ | اَجَلٌ مُّسَمًّى ط (129) | فَاصْبِرْ | عَلٰى | مَا | يَقُوْلُوْنَ |
| لازماً | اور | مقرر وقت | پس صبر کریں | (اس) پر | جو | وہ سب کہتے ہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | سَبِّحْ | بِحَمْدِ | رَبِّكَ ❻ | قَبْلَ | طُلُوْعِ الشَّمْسِ |
| اور | تسبیح بیان کیجئے | حمد کے ساتھ | اپنے رب کی | پہلے | سورج کے طلوع ہونے سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | قَبْلَ غُرُوْبِهَا ج | وَ | مِنْ اٰنَآئِ الَّيْلِ ❼ | فَسَبِّحْ |
| اور | اس کے غروب ہونے سے پہلے | اور | رات کے اوقات میں | پس آپ تسبیح بیان کیجئے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | اَطْرَافَ النَّهَارِ | لَعَلَّكَ | تَرْضٰى (130) |
| اور | دن کے کناروں میں | تا کہ آپ | آپ خوش ہو جائیں |

## ضروری وضاحت

❶ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❷ علامت يَ کا ترجمہ وہ ہوتا ہے، ضرورتاً ترجمہ یہ کیا گیا ہے۔ ❸ هُمْ اگر اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ انکا، انکی، انکے یا اپنا، اپنی، اپنے اور اگر فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ انہیں کیا جاتا ہے۔ ❹ ة، تْ، ات مؤنث کی علامتیں ہیں انکا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❺ اسم کے آخر میں ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم اسی لیے ترجمہ ایک کیا گیا ہے۔
❻ كَ اگر اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ تیرا، تیری، تیرے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔ ❼ مِنْ کا ترجمہ ضرورتاً میں کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَلَا تَمُدَّنَّ عَيۡنَيۡكَ اِلٰى مَا | اور نہ بڑھا ہرگز اپنی آنکھوں کو اس کی طرف جو (دے کر) |
| مَتَّعۡنَا بِهٖۤ اَزۡوَاجًا | ہم نے فائدہ دیا ہے اس کیساتھ کئی قسم کے لوگوں کو |
| مِّنۡهُمۡ زَهۡرَةَ الۡحَيٰوةِ الدُّنۡيَا ۙ | ان میں سے دنیوی زندگی کی رونق کا |
| لِنَفۡتِنَهُمۡ فِيۡهِ ؕ | تا کہ ہم آزمائیں انہیں اس میں |
| وَرِزۡقُ رَبِّكَ خَيۡرٌ | اور تیرے رب کا رزق بہت بہتر |
| وَّاَبۡقٰى ﴿131﴾ | اور سب سے زیادہ باقی رہنے والا ہے۔﴿131﴾ |
| وَاۡمُرۡ اَهۡلَكَ بِالصَّلٰوةِ | اور حکم دیں اپنے گھر والوں کو نماز کا |
| وَاصۡطَبِرۡ عَلَيۡهَا ؕ | اور آپ (خود بھی) پابند رہیں اس پر |
| لَا نَسۡـَٔلُكَ رِزۡقًا ؕ | نہیں ہم سوال کرتے آپ سے رزق کا |
| نَحۡنُ نَرۡزُقُكَ ؕ وَالۡعَاقِبَةُ | ہم (ہی تو) رزق دیتے ہیں آپ کو اور (اچھا) انجام |
| لِلتَّقۡوٰى ﴿132﴾ وَقَالُوۡا | تقویٰ (والوں ہی) کا ہے۔﴿132﴾ اور انہوں نے کہا |
| لَوۡلَا يَاۡتِيۡنَا بِاٰيَةٍ | کیوں نہیں وہ لاتا ہمارے پاس کوئی نشانی |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

عَيۡنَيۡكَ : عینی شاہد، معاینہ، عین سامنے۔
اِلٰى : مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔
مَا : ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔
مَتَّعۡنَا : متاعِ کارواں، مال ومتاع۔
بِهٖۤ : بسبب، بوجہ، بالکل۔
الۡحَيٰوةِ : حیات، احیائے سنت، حیات جاوداں۔
لِنَفۡتِنَهُمۡ : فتنہ وفساد، فتنہ پرور، فتنہ برپا ہونا۔
خَيۡرٌ : خیر وشر، جزائے خیر، صدقہ خیرات۔
وَّاَبۡقٰى : باقی، بقایا، بقیہ۔
اُمُرۡ : امر، آمر، مامور، امارت۔
اَهۡلَكَ : اہل وعیال، اہل خانہ۔
عَلَيۡهَا : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔
نَسۡـَٔلُكَ : سوال، سائل، مسئول۔
الۡعَاقِبَةُ : عالم عقبیٰ، عاقبت نااندیش۔
لِلتَّقۡوٰى : تقویٰ، متقی۔
قَالُوۡا : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔

• کالا رنگ : اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے • نیلا رنگ : بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے • سرخ رنگ : نئے الفاظ کیلئے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا تَمُدَّنَّ ❶ | عَيْنَيْكَ ❷ | اِلٰى مَا | مَتَّعْنَا ❸ |
| اور | نہ تو بڑھا ہرگز | اپنی دونوں آنکھوں کو | (اس) کی طرف جو | ہم نے فائدہ دیا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِهٖٓ ❹ | اَزْوَاجًا | مِّنْهُمْ | زَهْرَةَ ❺ | الْحَيٰوةِ ❺ الدُّنْيَا ۙ |
| اس کیساتھ | کئی قسم کے لوگوں کو | ان میں سے | رونق کا | دنیوی زندگی کی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لِنَفْتِنَهُمْ ❻ | فِيْهِ ۭ | وَ | رِزْقُ | رَبِّكَ | خَيْرٌ |
| تا کہ ہم آزمائیں انہیں | اس میں | اور | رزق | تیرے رب کا | بہت بہتر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | اَبْقٰى ﴿131﴾ | وَ | اْمُرْ | اَهْلَكَ | بِالصَّلٰوةِ ❹❺ |
| اور | سب سے زیادہ باقی رہنے والا | اور | آپ حکم دیں | اپنے گھر والوں کو | نماز کا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اصْطَبِرْ | عَلَيْهَا ۭ | لَا | نَسْــَٔـلُكَ | رِزْقًا ۭ |
| اور | آپ (خود بھی) پابند رہیں | اس پر | نہیں | ہم سوال کرتے آپ سے | رزق |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| نَحْنُ | نَرْزُقُكَ ۭ | وَ | الْعَاقِبَةُ ❺ | لِلتَّقْوٰى ﴿132﴾ |
| ہم | ہم رزق دیتے ہیں آپ کو | اور | (اچھا) انجام | تقویٰ (والوں) کے لیے ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | قَالُوْا | لَوْلَا | يَاْتِيْنَا | بِاٰيَةٍ ❹❺❼ |
| اور | انہوں نے کہا | کیوں نہیں | وہ لاتا ہمارے پاس | کسی نشانی کو |

### ضروری وضاحت

❶ فعل کے آخر میں نّ تاکید کی علامت ہے۔ ❷ یْنِ میں کسی چیز کے تعداد میں دو ہونے کا مفہوم ہوتا ہے یہاں یْنِ کا نون گرامر کے اصول کے مطابق گرا ہوا ہے۔ ❸ نَا فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے جزم ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔ ❹ علامت بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ اور کبھی کا، کی، کے، کو کیا جاتا ہے۔ ❺ ۃ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❻ هُمْ اگر فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ انہیں کیا جاتا ہے۔ ❼ اسم کے آخر میں ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| مِّنۡ رَّبِّهٖ ؕ اَوَلَمۡ تَاۡتِهِمۡ | اپنے رب (کی طرف) سے، اور کیا نہیں آئی ان کے پاس |
| بَیِّنَةُ مَا فِی الصُّحُفِ الۡاُوۡلٰی ﴿133﴾ | واضح دلیل (اس چیز کی) جو پہلے صحیفوں میں سے ہے۔ ﴿133﴾ |
| وَلَوۡ اَنَّاۤ اَهۡلَكۡنٰهُمۡ | اور اگر بے شک ہم ہلاک کر دیتے ان کو |
| بِعَذَابٍ مِّنۡ قَبۡلِهٖ | کسی عذاب کے ساتھ اس (رسول) سے پہلے ہی |
| لَقَالُوۡا رَبَّنَا لَوۡ لَاۤ اَرۡسَلۡتَ | یقیناً کہتے اے ہمارے رب کیوں نہیں بھیجا تو نے |
| اِلَیۡنَا رَسُوۡلًا فَنَتَّبِعَ | ہماری طرف کوئی رسول چنانچہ ہم پیروی کرتے |
| اٰیٰتِكَ مِنۡ قَبۡلِ اَنۡ نَّذِلَّ | تیری آیتوں کی اس سے پہلے کہ ہم ذلیل ہوتے |
| وَنَخۡزٰی ﴿134﴾ | اور ہم رسوا ہوتے۔ ﴿134﴾ |
| قُلۡ كُلٌّ مُّتَرَبِّصٌ | کہہ دیجئے ہر ایک انتظار کرنے والا ہے |
| فَتَرَبَّصُوۡا ۚ فَسَتَعۡلَمُوۡنَ | سو تم (بھی) انتظار کرو، پھر عنقریب تم جان لو گے |
| مَنۡ اَصۡحٰبُ الصِّرَاطِ السَّوِیِّ | کون سیدھے راستے والے ہیں |
| وَمَنِ اهۡتَدٰی ﴿135﴾ ع | اور کس نے ہدایت پائی۔ ﴿135﴾ |

ع 8/7/17

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنۡ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | اِلَیۡنَا | : مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ |
| بَیِّنَةُ | : بیان، دلیل بین، مبینہ طور پر۔ | فَنَتَّبِعَ | : اتباع، تابع، متبع سنت۔ |
| الصُّحُفِ | : صحف، صحائف، صحیفہ۔ | نَّذِلَّ | : ذلیل، ذلالت، ذلت ورسوائی۔ |
| الۡاُوۡلٰی | : قرونِ اولی، اول انعام۔ | فَسَتَعۡلَمُوۡنَ | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ |
| اَهۡلَكۡنٰهُمۡ | : ہلاک، ہلاکت، مہلک بیماریاں۔ | اَصۡحٰبُ | : اصحاب کہف، صاحب، صحابی۔ |
| قَبۡلِهٖ | : قبل از وقت، قبل الکلام، قبل از غذا۔ | الصِّرَاطِ | : صراط مستقیم، پل صراط۔ |
| لَقَالُوۡا | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | السَّوِیِّ | : مساوی، مساوات، خط استواء۔ |
| اَرۡسَلۡتَ | : رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ | اهۡتَدٰی | : ہدایت، ہادی برحق، ہادئ کائنات۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِّنۡ رَّبِّهٖ ؕ | اَوَلَمۡ ❶ | تَاۡتِهِمۡ ❷ | بَيِّنَةُ ❷ | مَا |
| اپنے رب کی طرف سے | اور کیا نہیں | آئی انکے پاس | واضح دلیل | جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فِى الصُّحُفِ الۡاُوۡلٰى ﴿133﴾ | وَلَوۡ | اَنَّآ ❸ | اَهۡلَكۡنٰهُمۡ | بِعَذَابٍ ❹❺ |
| پہلے صحیفوں میں | اور اگر | بیشک ہم | ہم ہلاک کردیتے انکو | کسی عذاب کے ساتھ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِّنۡ قَبۡلِهٖ | لَقَالُوۡا ❻ | رَبَّنَا | لَوۡلَاۤ | اَرۡسَلۡتَ |
| اس سے پہلے | یقیناً سب کہتے | (اے) ہمارے رب | کیوں نہیں | بھیجا تو نے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِلَيۡنَا | رَسُوۡلًا ❺ | فَنَتَّبِعَ | اٰيٰتِكَ | مِنۡ قَبۡلِ |
| ہماری طرف | کوئی رسول | پھر ہم پیروی کرتے | تیری آیتوں کی | (اس) سے پہلے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَنۡ | نَّذِلَّ | وَ | نَخۡزٰى ﴿134﴾ | قُلۡ | كُلٌّ |
| کہ | ہم ذلیل ہوتے | اور | ہم رسوا ہوتے | کہہ دیجیے | ہر (ایک) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مُّتَرَبِّصٌ ❼ | فَتَرَبَّصُوۡا ۚ | فَسَتَعۡلَمُوۡنَ | مَنۡ ❽ |
| انتظار کرنے والا ہے | سو تم سب انتظار کرو | پھر عنقریب تم سب جان لوگے | کون |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَصۡحٰبُ الصِّرَاطِ السَّوِىِّ | وَ | مَنِ ❽ | اهۡتَدٰى ﴿135﴾ ع |
| سیدھے راستے والے | اور | جس نے | ہدایت پائی |

ع 8 7 17

## ضروری وضاحت

❶ علامت أ کے بعد اگر وَ یا فَ ہوتو اس میں بھلا کیا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❷ تَ فعل کے شروع میں اور ة اسم کے آخر میں مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❸ اِنَّا دراصل اِنَّ + نَا کا مجموعہ ہے۔ ❹ بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ اور کبھی کا، کی، کے، کو کیا جاتا ہے۔ ❺ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے اسی لیے ترجمہ کوئی یا کسی کیا گیا ہے۔ ❻ علامت لَ تاکید کی علامت ہے۔ ❼ شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر ہوتو اس میں کرنیوالے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❽ مَنۡ کا ترجمہ کون اور کبھی جس کیا جاتا ہے۔

# تعارف ومقاصد ''بیت القرآن''

قرآن مجید اللہ تعالیٰ کی بھیجی ہوئی کتاب ہدایت ہے اور اسے اللہ تعالیٰ نے بہت آسان بنایا ہے۔ جس کا اظہار خود اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں کئی بار فرمایا ہے:

﴿ وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ ﴾ سورة القمر آیت 17

''اور یقیناً ہم نے اس قرآن کو سمجھنے کے لیے آسان بنا دیا ہے، پھر کوئی نصیحت لینے والا ہے۔؟''

اب اسے ہر انسان تک پہنچانا اور اسکے متعلق اس تأثر کو دور کرنا کہ یہ بہت مشکل کتاب ہے تمام مسلمانوں کی ذمہ داری ہے۔ اسی ذمہ داری کو پورا کرنے کیلئے ''بیت القرآن'' کی بنیاد رکھی گئی ہے اور اس کے مقاصد درج ذیل ہیں:

1 : قرآن مجید کے ترجمہ کو آسان فہم بنانے کی کوشش کرنا۔

2 : قرآنی تعلیمات پر مبنی ایسی عام فہم کتب کی اشاعت کرنا جن سے قرآن فہمی میں مدد ملے۔

3 : قرآنی گرامر کو آسان تر بنانے کی کوشش کرنا۔

4 : قرآن مجید سے متعلقہ موضوعات پر مختلف سیمینارز منعقد کرانا۔

5 : قرآن فہمی کیلئے شارٹ کورسز کا انعقاد کرانا اور ان میں گرامر کے بغیر صرف علامات کے ذریعے قرآن مجید کا ترجمہ سکھانا۔

6 : قرآن فہمی کے لیے ٹیچر ٹریننگ کورسز منعقد کرانا۔

7 : انٹرنیٹ کے ذریعے فہم قرآن میں مدد دینا۔ (www.bait-ul-quran.org)

8 : عامۃ المسلمین کو احکام الٰہی کے مطابق اپنے نبیٔ محترم حضرت محمد ﷺ سے عقیدت ومحبت کے ساتھ آپ ﷺ کی مسنون زندگی کو اپنانے اور اس کی سیرت کو دنیا پر غالب کرنے کی کوشش کرنا۔

آپ بھی اس کار خیر میں شریک ہوسکتے ہیں اور جس کی بہترین صورت یہ ہے کہ آپ **''بیت القرآن''** کی مطبوعہ کتب خرید کر عوام الناس میں تقسیم فرمائیں۔ جزاکم اللہ خیرا۔

الداعی الی الخیر: **''بیت القرآن''** لاہور، پاکستان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

﴿ وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ ﴿17﴾ ﴾ سورۃ القمر: 17

"اور البتہ یقیناً ہم نے بالکل آسان بنا دیا ہے اِس قرآن کو سمجھنے کے لیے، تو کیا کوئی ہے نصیحت لینے والا؟"

## تین رنگوں کی مدد سے پہلی بار گرامر کے بغیر صرف علامات کے ذریعے
## ترجمۂ قرآن کا جدید اور منفرد انداز

# مصباح القرآن

## ﴿ اِقْتَرَبَ لِلنَّاسِ 17 ﴾

پروفیسر عبد الرحمٰن طاہر

BAIT-UL-QURAN
بیت القرآن
لاہور - پاکستان

| | |
|---|---|
| نام کتاب | مصباح القرآن ﴿اِقْتَرَبَ لِلنَّاسِ﴾ پارہ نمبر 17 |
| مرتب | پروفیسر عبدالرحمٰن طاہر |
| کمپوزنگ و ڈیزائننگ | محمد اکرم محمدی، مدثر بن یوسف، حافظ سعید عمران |
| اشاعت اول | دسمبر 2011 |
| پبلشر | "بیت القرآن" پاکستان |
| ہدیہ | 90 روپے |


## پبلشر نوٹ

1. ہر خاص و عام کو اطلاع دی جاتی ہے کہ ادارہ "بَیْتُ القُرآن" اپنی مطبوعات پر منافع وصول نہیں کرتا بلکہ اشاعت فنڈ وصول کرتا ہے جو کہ صرف کتاب کی پرنٹنگ، کاغذ اور بائنڈنگ کی لاگت ہے، البتہ تاجران کتب بَیْتُ القُرآن کی ریٹ لسٹ کے مطابق ہدیہ وصول کر سکتے ہیں۔
2. "بَیْتُ القُرآن" کی مطبوعات منظر عام پر آئیں تو بہت سے حضرات و خواتین نے اس منفرد کام کو سراہتے ہوئے اس کار خیر میں مالی تعاون کی پیشکش کی ہے تو اس حوالے سے عرض ہے کہ ادارے سے مالی تعاون کی بجائے اس کار خیر میں شرکت کی بہترین اور واحد صورت یہ ہے کہ آپ "بَیْتُ القُرآن" کی مطبوعہ کتب خرید کر لوگوں میں تقسیم فرمائیں۔ جزاکم اللہ خیرا۔

## سرٹیفکیٹ تصحیح

الحمدللہ میں نے قرآن مجید کے اس پارے کے تمام متن کو حرفاً حرفاً بغور پڑھا ہے، میں پورے وثوق سے تصدیق کرتا ہوں کہ اب اس پارے کے متن میں کوئی کمی بیشی نہیں ہے، تاہم انسان غلطی سے مبرا نہیں ہوسکتا، اس لیے اگر آپ کو اس کلام مجید میں کوئی غلطی نظر آئے تو وہ سہواً ہوئی ہے، آپ ہمیں اطلاع دیں، ہم فوراً اُسے درست کریں گے۔ ان شاءاللہ العزیز۔

محمد مستم خان
رجسٹرڈ پروف ریڈر حکومت پاکستان


برائے رابطہ ہیڈ آفس
بَیْتُ القُرآن
پوسٹ بکس نمبر 150، جی پی او، لاہور، پاکستان۔
فون: 042-111 737 111 ایکسٹینشن 115
فیکس 042-111 737 111 ایکسٹینشن 111
ویب سائٹ www.bait-ul-quran.org
ای میل info@bait-ul-quran.org

سیل پوائنٹ اینڈ ڈسٹری بیوٹرز
کتاب سرائے
فسٹ فلور، الحمد مارکیٹ، اُردو بازار، لاہور۔
فون: 042-7320318 فیکس: 042-7239884
فضلی بک سپر مارکیٹ
نزد ریڈیو پاکستان، اُردو بازار، کراچی۔
فون: 021-2629724 فیکس: 021-2633887

# "مصباح القرآن" سے استفادہ کرنے کا طریقہ

قارئین کی سہولت کے پیشِ نظر "مصباح القرآن" میں ترجمۂ قرآن سکھانے کے دو مختلف اسلوب اختیار کیے گئے ہیں۔

1 ایک صفحے پر قرآنی الفاظ کو تین مختلف رنگوں میں پیش کیا گیا ہے۔

پہلی قسم ان الفاظ کی ہے جنہیں ہم روزمرّہ زندگی میں بالکل اُسی طرح یا معمولی فرق کے ساتھ اردو بول چال میں استعمال کرتے ہیں اور ایسے الفاظ کم وبیش 65 فیصد ہیں۔ ان الفاظ کو سیاہ رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے اور ان کے اردو میں استعمال کی وضاحت اسی صفحہ کے حاشیے پر کردی گئی ہے۔

دوسری قسم کے الفاظ وہ ہیں جو خالصتاً عربی زبان کے ہیں اور اردو میں استعمال نہیں ہوتے البتہ کثرتِ استعمال کے باعث بار بار سُن کر یاد ہوجاتے ہیں انکے متعلق بہت فکرمندی کی ضرورت نہیں، یہ الفاظ اندازاً 20 فیصد ہیں اور انہیں نیلے رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے۔ ان میں سے اکثر الفاظ بنیادی طور پر علامتیں ہیں جو کہ آپ "مفتاح القرآن" میں پڑھ چکے ہیں۔

تیسری قسم کے الفاظ وہ ہیں جو ہمارے لئے بالکل نئے ہیں، انہیں خوب یاد کرنے کی ضرورت ہے، ایسے الفاظ تقریباً 15 فیصد ہیں اور انکو سرخ رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے۔ اس صفحہ کے قرآنی الفاظ کا ترجمہ لفظی اور بامحاورہ ملا جلا کیا گیا ہے، ترجمہ میں رنگ قرآنی الفاظ کے رنگوں کے مطابق دیئے گئے ہیں البتہ جو الفاظ ترجمہ کی وضاحت کیلئے استعمال ہوئے ہیں انہیں بریکٹ میں دیا گیا ہے۔

اگر صرف سرخ الفاظ یاد کرلئے جائیں، سیاہ الفاظ کے اردو میں استعمال پر غور کرلیا جائے اور نیلے الفاظ جو کہ بار بار استعمال ہونے سے خود بخود یاد ہوجاتے ہیں، تو قرآن فہمی میں نہایت آسانی ہوجاتی ہے اور اس طریقہ سے ذخیرۂ الفاظ (vocabulary) کی کمی کا مسئلہ بھی تقریباً حل ہوجاتا ہے۔

2 سامنے والے صفحہ پر قرآنی الفاظ کو دوبارہ الگ الگ (Break up) کرکے خانوں میں درج کیا گیا ہے، ہر لفظ کے اجزاء کو الگ الگ رنگ دے کر ترجمہ واضح کیا گیا ہے، اگر کسی لفظ میں ایک علامت استعمال ہوئی ہے تو اسے سرخ رنگ اور دو علامتوں کی صورت میں دوسری علامت کو نیلے رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے اور ترجمہ میں رنگوں کا استعمال قرآنی الفاظ کے رنگوں کے مطابق کیا گیا ہے، بعض الفاظ کی ضروری وضاحت بھی حاشیہ میں کردی گئی ہے، اس صفحہ پر استعمال ہونے والی علامات کی تفصیلات "معلم القرآن"، اور "مفتاح القرآن" میں بیان کی جاچکی ہیں، اگر "مصباح القرآن" کے مطالعہ سے قبل ان علامات کو سمجھ لیا جائے تو قرآن فہمی میں بہتر نتائج کی توقع کی جاسکتی ہے۔

اٰيَاتُهَا 112 | 21 سُوْرَةُ الْاَنْۢبِيَآءِ مَكِّيَّةٌ 73 | رُكُوْعَاتُهَا 7

الجزء 17

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| | |
|---|---|
| اِقۡتَرَبَ لِلنَّاسِ حِسَابُهُمۡ | بہت قریب آ گیا ہے لوگوں کے لیے انکا (وقتِ) حساب |
| وَهُمۡ فِیۡ غَفۡلَةٍ مُّعۡرِضُوۡنَ ۚ﴿1﴾ | جبکہ وہ غفلت میں منہ موڑنے والے ہیں۔ ﴿1﴾ |
| مَا یَاۡتِیۡهِمۡ مِّنۡ ذِكۡرٍ | نہیں آئی ان کے پاس کوئی نصیحت |
| مِّنۡ رَّبِّهِمۡ مُّحۡدَثٍ | ان کے رب کی طرف سے (جو) نئی (ہو) |
| اِلَّا اسۡتَمَعُوۡهُ | مگر وہ سنتے ہیں اسے |
| وَهُمۡ یَلۡعَبُوۡنَ ۙ﴿2﴾ | اس حال میں کہ وہ کھیل رہے ہوتے ہیں۔ ﴿2﴾ |
| لَاهِیَةً قُلُوۡبُهُمۡ ؕ | غافل ہیں ان کے دل |
| وَاَسَرُّوا النَّجۡوَی ٭ۖ الَّذِیۡنَ ظَلَمُوۡا ٭ۖ | اور (ان لوگوں نے) خفیہ سرگوشی کی جنہوں نے ظلم کیا |
| هَلۡ هٰذَاۤ اِلَّا بَشَرٌ مِّثۡلُكُمۡ ۚ | نہیں ہے یہ (رسول) مگر ایک انسان تمہاری طرح |
| اَفَتَاۡتُوۡنَ السِّحۡرَ | تو کیا تم آتے ہو جادو کے پاس |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِقۡتَرَبَ | قریب، قُرب، تقرب، عزیز و اقارب۔ | قُلُوۡبُهُمۡ | قلبی تعلق، امراضِ قلب، قلوب و اذہان۔ |
| فِیۡ | فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | اَسَرُّوا | اسرار و رموز، پراسرار، سِرِّ نہاں۔ |
| غَفۡلَةٍ | غافل، غفلت، تغافل۔ | النَّجۡوَی | مناجات۔ |
| مُّعۡرِضُوۡنَ | اعراض کرنا۔ | ظَلَمُوۡا | ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔ |
| مِّنۡ | منجانب، من و عن، من حیث القوم۔ | هٰذَاۤ | حامل رقعہ ہذا، لہٰذا، ہذا من فضل ربی۔ |
| اِلَّا | الا ماشاء اللہ، الا قلیل، الا یہ کہ۔ | بَشَرٌ | بشر، بشری تقاضا، نور و بشر۔ |
| اسۡتَمَعُوۡهُ | سمع و بصر، آلۂ سماعت، محفل سماع۔ | مِّثۡلُكُمۡ | مثل، مثالیں، امثال۔ |
| یَلۡعَبُوۡنَ | لہو و لعب (کھیل تماشہ)۔ | السِّحۡرَ | سحر، ساحر، سحر بیانی، مسحور کن آواز۔ |

آیاتھا 112 — 21 سُوۡرَةُ الۡاَنۡۢبِيَآءِ مَكِّيَّةٌ 73 — رُكُوۡعَاتُهَا 7



بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِقۡتَرَبَ ① | لِلنَّاسِ | حِسَابُهُمۡ | وَ | هُمۡ |
| بہت قریب آ گیا ہے | لوگوں کے لیے | ان کا حساب | اس حال میں کہ | وہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فِىۡ غَفۡلَةٍ ② | مُّعۡرِضُوۡنَ ③ ج (1) | مَا ④ | يَاۡتِيۡهِمۡ |
| غفلت میں | سب منہ موڑنے والے | نہیں | وہ آئی ان کے پاس |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِّنۡ ذِكۡرٍ ⑤ | مِّنۡ رَّبِّهِمۡ | مُّحۡدَثٍ | اِلَّا | اسۡتَمَعُوۡهُ ⑥ |
| کوئی نصیحت | ان کے رب کی طرف سے | نئی | مگر | وہ سب سنتے ہیں اُسے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ ⑦ | هُمۡ | يَلۡعَبُوۡنَ لا (2) | لَاهِيَةً ② | قُلُوۡبُهُمۡ ط |
| اس حال میں کہ | وہ | وہ سب کھیل رہے ہوتے ہیں | غافل ہیں | ان کے دل |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اَسَرُّوا | النَّجۡوَى ۖ ق | الَّذِيۡنَ | ظَلَمُوۡا ۖ ق | هَلۡ ⑧ |
| اور | انہوں نے چھپایا | سرگوشی | جنہوں نے | سب نے ظلم کیا | نہیں |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| هٰذَآ | اِلَّا | بَشَرٌ | مِّثۡلُكُمۡ ج | اَ | فَتَاۡتُوۡنَ | السِّحۡرَ |
| یہ | مگر | ایک انسان | تمہاری طرح | کیا | تو تم سب آتے ہو | جادو |

**ضروری وضاحت**

①اس فعل میں موجود تَ میں مبالغے کا مفہوم ہے۔② علامت ةٍ اسم کے آخر میں واحد مؤنث کی علامت ہے۔③اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہے۔④ مَا کا ترجمہ جو، جس کبھی کیا، کس اور کبھی نہیں کیا جاتا ہے۔⑤ یہاں مِنۡ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑥وۡا کے بعد اگر کوئی اور علامت لگانی ہو تو اسکا "ا" گر جاتا ہے۔⑦ وَ کا ترجمہ کبھی اور کبھی حالانکہ اور کبھی قسم ہے بھی کیا جاتا ہے۔⑧ هَلۡ کے بعد اگر اِلَّا ہو تو هَلۡ کا ترجمہ نہیں کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَاَنْتُمْ تُبْصِرُوْنَ ﴿3﴾ | حالانکہ تم دیکھ (بھی) رہے ہو۔ ﴿3﴾ |
| قٰلَ رَبِّيْ يَعْلَمُ الْقَوْلَ | اس نے کہا میرا رب جانتا ہے (ہر) بات کو |
| فِي السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ ۡ | آسمان اور زمین میں |
| وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ﴿4﴾ | اور وہی خوب سننے والا خوب جاننے والا ہے۔ ﴿4﴾ |
| بَلْ قَالُوْٓا اَضْغَاثُ اَحْلَامٍۭ | بلکہ انہوں نے کہا (یہ) خوابوں کی پریشان باتیں ہیں |
| بَلِ افْتَرٰىهُ بَلْ هُوَ شَاعِرٌ ۚۖ | بلکہ اس نے خود گھڑ لیا ہے اسے بلکہ وہ شاعر ہے |
| فَلْيَاْتِنَا بِاٰيَةٍ | پس چاہیے کہ وہ لائے ہمارے پاس کوئی نشانی |
| كَمَآ اُرْسِلَ الْاَوَّلُوْنَ ﴿5﴾ | جیسا کہ بھیجے گئے تھے پہلے (رسول)۔ ﴿5﴾ |
| مَآ اٰمَنَتْ قَبْلَهُمْ مِّنْ قَرْيَةٍ | نہیں ایمان لائی ان سے پہلے کوئی بستی |
| اَهْلَكْنٰهَا ۚ اَفَهُمْ يُؤْمِنُوْنَ ﴿6﴾ | کہ ہم نے ہلاک کیا اسے، تو کیا وہ ایمان لائیں گے۔ ﴿6﴾ |
| وَمَآ اَرْسَلْنَا قَبْلَكَ اِلَّا رِجَالًا | اور نہیں ہم نے بھیجا آپ سے پہلے مگر مردوں کو ہی |
| نُّوْحِيْٓ اِلَيْهِمْ | ہم وحی کرتے تھے ان کی طرف |

**قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت**

| | | | |
|---|---|---|---|
| تُبْصِرُوْنَ | سمع و بصر، بصارت، مبصر، تبصرہ۔ | الْاَوَّلُوْنَ | اوّل، اوّلین، اوّلیت، اوّل انعام۔ |
| قٰلَ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | اٰمَنَتْ | ایمان، مؤمن، امن۔ |
| يَعْلَمُ | علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ | مِّنْ | منجانب، من و عن، من حیث القوم۔ |
| وَ | لیل و نہار، رحم و کرم، شان و شوکت۔ | قَرْيَةٍ | قریہ قریہ بستی بستی۔ |
| السَّمِيْعُ | سمع و بصر، آلۂ سماعت، محفل سماع۔ | اَهْلَكْنٰهَا | ہلاک، ہلاکت، مہلک بیماریاں۔ |
| افْتَرٰىهُ | افترٰی پردازی، مفتری۔ | رِجَالًا | رجال کار، قحط الرجال۔ |
| كَمَآ | کما حقہ، کالعدم/ ماحول، ماتحت۔ | نُّوْحِيْٓ | وحی، وحی متلو، وحی الٰہی۔ |
| اُرْسِلَ | رسول، مرسل، انبیاء و رسل، رسالت۔ | اِلَيْهِمْ | مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ ① | اَنۡتُمۡ | تُبۡصِرُوۡنَ ۝3 | قٰلَ | رَبِّیۡ | یَعۡلَمُ | الۡقَوۡلَ |
| حالانکہ | تم | تم سب دیکھ رہے ہو | اس نے کہا | میرا رب | وہ جانتا ہے | بات |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فِی السَّمَآءِ | وَ | الۡاَرۡضِ | وَ | هُوَالسَّمِیۡعُ ② | الۡعَلِیۡمُ ۝4 |
| آسمان میں | اور | زمین | اور | وہی خوب سننے والا | خوب جاننے والا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بَلۡ | قَالُوۡۤا | اَضۡغَاثُ | اَحۡلَامٍۭ | بَلِ | افۡتَرٰىهُ |
| بلکہ | انہوں نے کہا | پریشان باتیں | خوابوں کی | بلکہ | اس نے خود گھڑلیا ہے اسے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بَلۡ | هُوَ | شَاعِرٌ ۚۖ | فَلۡيَاۡتِنَا ③ | بِاٰيَةٍ ④⑤ |
| بلکہ | وہ | شاعر | پس چاہیے کہ وہ لائے ہمارے پاس | کسی نشانی کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كَمَاۤ | اُرۡسِلَ ⑥ | الۡاَوَّلُوۡنَ ⑦ ۝5 | مَاۤ | اٰمَنَتۡ ④ | قَبۡلَهُمۡ |
| جیسا کہ | بھیجے گئے تھے | پہلے (رسول) | نہیں | ایمان لائی | ان سے پہلے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِّنۡ قَرۡيَةٍ ④⑤⑧ | اَهۡلَكۡنٰهَا ۚ | اَ | فَهُمۡ | يُؤۡمِنُوۡنَ ۝6 |
| کوئی بستی | ہم نے ہلاک کیا اُسے | کیا | تو وہ | وہ سب ایمان لائیں گے |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَاۤ | اَرۡسَلۡنَا | قَبۡلَكَ | اِلَّا | رِجَالًا | نُّوۡحِیۡۤ | اِلَيۡهِمۡ |
| اور | نہیں | ہم نے بھیجا | آپ سے پہلے | مگر | مردوں کو | ہم وحی کرتے تھے | ان کی طرف |

ضروری وضاحت

①وَ کا ترجمہ کبھی اور کبھی حالانکہ اور کبھی قسم ہے بھی کیا جاتا ہے۔② هُوَ کے بعد اَلۡ ہو تو اس میں تاکید کا مفہوم ہوتا ہے اور ترجمہ ہی کیا جاتا ہے۔③وَ یا فَ کے بعد ''لۡ'' کا ترجمہ چاہیے کہ کیا جاتا ہے۔④ةاور تۡ مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑤ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔⑥ فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا کا مفہوم ہے۔⑦ الۡاَوَّلُوۡنَ میں وۡنَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑧ مِّنۡ قَرۡيَةٍ میں مِنۡ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔

| | |
|---|---|
| فَسْــَٔلُوْٓا اَهْلَ الذِّكْرِ | پس تم پوچھو اہل ذکر سے |
| اِنْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿7﴾ | اگر تم نہیں جانتے ہو۔ ﴿7﴾ |
| وَمَا جَعَلْنٰهُمْ جَسَدًا | اور نہیں بنایا ہم نے انہیں ایک جسم |
| لَّا يَاْكُلُوْنَ الطَّعَامَ | (کہ) وہ کھانا نہ کھاتے ہوں |
| وَمَا كَانُوْا خٰلِدِيْنَ ﴿8﴾ | اور نہ تھے وہ ہمیشہ رہنے والے۔ ﴿8﴾ |
| ثُمَّ صَدَقْنٰهُمُ الْوَعْدَ | پھر ہم نے سچا کر دیا ان سے وعدہ |
| فَاَنْجَيْنٰهُمْ | تو ہم نے نجات دی انہیں |
| وَمَنْ نَّشَآءُ | اور (اسے) جسے ہم چاہتے تھے |
| وَاَهْلَكْنَا الْمُسْرِفِيْنَ ﴿9﴾ | اور ہم نے ہلاک کر دیا حد سے بڑھنے والوں کو۔ ﴿9﴾ |
| لَقَدْ اَنْزَلْنَآ اِلَيْكُمْ كِتٰبًا | بلاشبہ یقینا ہم نے نازل کی تمہاری طرف ایک کتاب |
| ع 1 10 1 فِيْهِ ذِكْرُكُمْ ۭ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ﴿10﴾ع | اس میں تمہارا ذکر ہے تو کیا تم سمجھتے نہیں ہو۔ ﴿10﴾ع |
| وَكَمْ قَصَمْنَا مِنْ قَرْيَةٍ | اور کتنی ہی بستیاں ہم نے تہس نہس کر دیں |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَسْــَٔلُوْٓا | سوال، سائل، مسئول۔ | فَاَنْجَيْنٰهُمْ | نجات، فرقہ ناجیہ، نجات دہندہ۔ |
| اَهْلَ | اہلِ حق، اہل خانہ، اہلبیت۔ | نَّشَآءُ | ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیت الٰہی۔ |
| تَعْلَمُوْنَ | علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ | اَهْلَكْنَا | ہلاک، ہلاکت، مہلک بیماریاں۔ |
| جَسَدًا | جسد خاکی۔ | الْمُسْرِفِيْنَ | اسراف۔ |
| يَاْكُلُوْنَ | اکل وشرب، ماکولات ومشروبات۔ | اَنْزَلْنَآ | نازل، نزول، انزال، منزل من اللہ۔ |
| الطَّعَامَ | قیام وطعام، وقتِ طعام۔ | فِيْهِ | فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ |
| خٰلِدِيْنَ | خلد بریں۔ | تَعْقِلُوْنَ | عقل، عاقل، معقول۔ |
| صَدَقْنٰهُمُ | صداقت، صدق وصفا، صادق وامین۔ | قَرْيَةٍ | قریہ قریہ بستی بستی۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| كَذَّبُوْهُ① | فَاَتْبَعْنَا②③ | بَعْضَهُمْ | بَعْضًا |
| ان سب نے جھٹلایا اُسے | تو ہم نے پیچھے چلتا کیا | اس کے بعض (کو) | بعض (کے) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَّ④ | جَعَلْنٰهُمْ③ | اَحَادِيْثَ ج | فَبُعْدًا② | لِّقَوْمٍ |
| اور | ہم نے بنا دیا انہیں | قصے کہانیاں | تو دوری | قوم کے لئے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَّا | يُؤْمِنُوْنَ (44) | ثُمَّ | اَرْسَلْنَا③ | مُوْسٰى |
| نہیں | وہ سب ایمان لاتے | پھر | ہم نے بھیجا | موسیٰ (کو) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ④ | اَخَاهُ① | هٰرُوْنَ ۙ | بِاٰيٰتِنَا⑤ | وَ | سُلْطٰنٍ مُّبِيْنٍ ۙ (45) |
| اور | اس کے بھائی | ہارون | اپنی نشانیوں کے ساتھ | اور | واضح دلیل |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِلٰى فِرْعَوْنَ | وَ④ | مَلَا۟ئِهٖ① | فَاسْتَكْبَرُوْا② |
| فرعون کی طرف | اور | اس کے سرداروں | تو ان سب نے تکبر کیا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | كَانُوْا | قَوْمًا | عَالِيْنَ ج (46) | فَقَالُوْٓا② | اَ |
| اور | تھے وہ سب | لوگ | سب سرکش | تو ان سب نے کہا | کیا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| نُؤْمِنُ | لِبَشَرَيْنِ⑥⑦ | مِثْلِنَا | وَ④ | قَوْمُهُمَا |
| ہم ایمان لائیں | دو آدمیوں پر | اپنے جیسے | حالانکہ | ان دونوں کی قوم |

## ضروری وضاحت

①ہٗ یا ہٖ اگر فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ اسے اور اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ اسکا، اسکی، اسکے یا اپنا، اپنی، اپنے ہوتا ہے۔②فَ کا ترجمہ کبھی پس، تو اور کبھی پھر ہوتا ہے۔③نَا فعل کے آخر میں اور اس سے پہلے سکون ہو تو ترجمہ ہم نے ہوتا ہے۔④وَ کا ترجمہ اور کبھی حالانکہ، جبکہ اور کبھی قسم ہے بھی ہوتا ہے۔⑤بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو ہوتا ہے۔⑥لِ کا ترجمہ کے لیے ہوتا ہے اور کبھی پر ہوتا ہے۔⑦اسم کے آخر پر يْنِ میں کسی چیز کے تعداد میں دو ہونے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| لَنَا عٰبِدُوْنَ ﴿47﴾ ج | ہماری عبادت (یعنی خدمت) کرنے والے ہیں۔ ﴿47﴾ |
| فَكَذَّبُوْهُمَا | سو انہوں نے جھٹلایا ان دونوں کو |
| فَكَانُوْا مِنَ الْمُهْلَكِيْنَ ﴿48﴾ | تو وہ ہو گئے ہلاک کیے جانے والوں میں سے۔ ﴿48﴾ |
| وَلَقَدْ اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ | اور بلاشبہ یقیناً ہم نے دی موسیٰ کو کتاب |
| لَعَلَّهُمْ يَهْتَدُوْنَ ﴿49﴾ | تاکہ وہ (لوگ) ہدایت پائیں۔ ﴿49﴾ |
| وَجَعَلْنَا ابْنَ مَرْيَمَ وَاُمَّهٗۤ اٰيَةً | اور ہم نے بنایا ابن مریم اور اسکی ماں کو (عظیم) نشانی |
| وَّاٰوَيْنٰهُمَاۤ | اور ہم نے جگہ دی ان دونوں کو |
| اِلٰى رَبْوَةٍ | ایک بلند زمین کی طرف |
| ذَاتِ قَرَارٍ وَّمَعِيْنٍ ﴿50﴾ ع | (جو) سکون و قرار اور جاری چشمے والی تھی۔ ﴿50﴾ |
| يٰۤاَيُّهَا الرُّسُلُ كُلُوْا مِنَ الطَّيِّبٰتِ | اے رسولو تم کھاؤ پاکیزہ چیزوں میں سے |
| وَاعْمَلُوْا صَالِحًا ؕ اِنِّيْ | اور عمل کرو نیک بلاشبہ میں |
| بِمَا تَعْمَلُوْنَ عَلِيْمٌ ﴿51﴾ ط | (اس) کو جو تم کرتے ہو خوب جاننے والا ہوں ﴿51﴾ |

ع 3 18 3

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| عٰبِدُوْنَ | عبادت، عابد، معبود، عبودیت۔ | قَرَارٍ | سکون و قرار، بیقراری۔ |
| فَكَذَّبُوْهُمَا | کذب بیانی، کذاب، کاذب۔ | الرُّسُلُ | رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ |
| مِنَ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | كُلُوْا | اکل و شرب، ماکولات و مشروبات۔ |
| الْمُهْلَكِيْنَ | ہلاک، ہلاکت، مہلک بیماریاں۔ | الطَّيِّبٰتِ | طیب، طیبات، کلمہ طیبہ، مدینہ طیبہ۔ |
| وَ | مال و دولت، عفو و درگزر۔ | اعْمَلُوْا | عمل، عامل، معمول، تعمیل، معمولات۔ |
| يَهْتَدُوْنَ | ہدایت، ہادیٔ برحق، ہادیٔ کائنات۔ | صَالِحًا | اصلاح، اعمال صالحہ۔ |
| ابْنَ | ابنائے جامعہ، ابن الوقت، ابن عمر۔ | بِمَا | ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ |
| اٰوَيْنٰهُمَاۤ | ملجاء و ماویٰ۔ | عَلِيْمٌ | علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ |

• کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے • نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے • سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| لَنَا | عٰبِدُوْنَ ① ج (47) | فَكَذَّبُوْهُمَا ② | فَكَانُوْا |
|---|---|---|---|
| ہمارے لئے | سب عبادت کرنیوالے | سوان سب نے جھٹلایا ان دونوں کو | تو وہ سب ہو گئے |

| مِنَ الْمُهْلَكِيْنَ ③ (48) | وَ | لَقَدْ | اٰتَيْنَا | مُوْسَى | الْكِتٰبَ |
|---|---|---|---|---|---|
| ہلاک کیے جانے والوں میں سے | اور | بلاشبہ یقیناً | ہم نے دی | موسیٰ (کو) | کتاب |

| لَعَلَّهُمْ | يَهْتَدُوْنَ (49) | وَ | جَعَلْنَا | ابْنَ مَرْيَمَ |
|---|---|---|---|---|
| تاکہ وہ | وہ سب ہدایت پائیں | اور | ہم نے بنایا | مریم کا بیٹا |

| وَ | اُمَّهٗٓ | اٰيَةً ⑤ | وَّ | اٰوَيْنٰهُمَآ | اِلٰى رَبْوَةٍ ⑤④ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | اسکی ماں | نشانی | اور | ہم نے جگہ دی ان دونوں کو | ایک بلند زمین کی طرف |

ع 18 3 3

| ذَاتِ قَرَارٍ | وَّ | مَعِيْنٍ ع (50) | يٰٓاَيُّهَا ⑥ | الرُّسُلُ |
|---|---|---|---|---|
| سکون وقرار والی | اور | جاری چشمے | اے | رسولو |

| كُلُوْا | مِنَ الطَّيِّبٰتِ ⑤ | وَ | اعْمَلُوْا | صَالِحًا ط |
|---|---|---|---|---|
| تم سب کھاؤ | پاکیزہ چیزوں میں سے | اور | سب عمل کرو | نیک |

| اِنِّيْ ⑦ | بِمَا | تَعْمَلُوْنَ | عَلِيْمٌ ⑧ ط (51) |
|---|---|---|---|
| بلاشبہ میں | (اس) کو جو | تم سب کرتے ہو | خوب جاننے والا |

## ضروری وضاحت

① یہاں عٰبِدُوْنَ سے مراد "خدمت کرنے والے" ہے۔② علامت وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت لگانی ہو تو اس کا "ا" گر جاتا ہے۔ ③ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زبر میں کیا ہوا کا مفہوم ہوتا ہے۔④ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔⑤ ۃ اور ات مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑥ یا اور اَیُّھَا دونوں کا ملا کر ترجمہ اے ہے۔⑦ اِنِّیْ دراصل اِنَّ + یْ کا مجموعہ ہے۔⑧ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے اسی لیے ترجمہ خوب کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَاِنَّ هٰذِهٖٓ اُمَّتُكُمْ اُمَّةً وَّاحِدَةً | اور بیشک یہ تمہاری اُمت ہے (جو) ایک ہی اُمت ہے |
| وَّ اَنَا رَبُّكُمْ فَاتَّقُوْنِ ﴿52﴾ | اور میں تمہارا رب ہوں سو مجھ سے ڈرو۔ ﴿52﴾ |
| فَتَقَطَّعُوْٓا اَمْرَهُمْ | پھر انھوں نے جدا جدا کرلیا اپنے معاملے کو |
| بَيْنَهُمْ زُبُرًا ۭ | اپنے درمیان (آپس میں) ٹکڑے ٹکڑے کر کے، |
| كُلُّ حِزْبٍۢ بِمَا لَدَيْهِمْ فَرِحُوْنَ ﴿53﴾ | ہر ایک گروہ اس پر جو انکے پاس ہے خوش ہیں۔ ﴿53﴾ |
| فَذَرْهُمْ | سو آپ چھوڑ دیں اُنہیں |
| فِيْ غَمْرَتِهِمْ حَتّٰى حِيْنٍ ﴿54﴾ | ان کی غفلت میں ایک وقت تک۔ ﴿54﴾ |
| اَيَحْسَبُوْنَ اَنَّمَا | کیا وہ گمان کرتے ہیں کہ بے شک جو |
| نُمِدُّهُمْ بِهٖ | ہم مدد کر رہے ہیں ان کی اس کے ساتھ |
| مِنْ مَّالٍ وَّبَنِيْنَ ﴿55﴾ | مال اور اولاد سے۔ ﴿55﴾ |
| نُسَارِعُ لَهُمْ فِي الْخَيْرٰتِ ۭ | ہم جلدی کر رہے ہیں ان کو بھلائیاں دینے میں |
| بَلْ لَّا يَشْعُرُوْنَ ﴿56﴾ | (ایسا بالکل نہیں) بلکہ وہ شعور نہیں رکھتے۔ ﴿56﴾ |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اُمَّتُكُمْ | اُمت، اُمم سابقہ، اُمت محمدیہ۔ | فَرِحُوْنَ | فرحت بخش، مفرح قلب، تفریح۔ |
| وَّاحِدَةً | واحد، احد، توحید، موحّد، وحدانیت۔ | نُمِدُّهُمْ | مدد، امداد، مددگار، ممد و معاون۔ |
| فَاتَّقُوْنِ | تقویٰ، متقی۔ | بِهٖ | بالکل، بہرحال، بالواسطہ، بالمشافہہ۔ |
| فَتَقَطَّعُوْٓا | قطع تعلق، قطع رحمی، قاطع، مقطوع۔ | مِنْ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ |
| اَمْرَهُمْ | امر، آمر، مامور، امارت، امور۔ | بَنِيْنَ | ابنائے جامعہ، ابن الوقت، ابن عمر۔ |
| بَيْنَهُمْ | بین بین، بین السطور، بین الاقوامی۔ | نُسَارِعُ | سریع الحرکت، سرعت۔ |
| حِزْبٍ | حزب اللہ، حزب الشیطان، حزب اختلاف۔ | الْخَيْرٰتِ | خیر، خیریت، خیر خواہی، خیراتی ادارہ۔ |
| بِمَا | ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ | يَشْعُرُوْنَ | عقل و شعور، لاشعور، شعوری طور پر۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اِنَّ | هٰذِهٖٓ | اُمَّتُكُمْ | اُمَّةً وَّاحِدَةً① | وَّ | اَنَا |
| اور | بیشک | یہ | تمہاری اُمت | ایک اُمت | اور | میں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| رَبُّكُمْ | فَاتَّقُوْنِ② ۝52 | فَتَقَطَّعُوْٓا③ | اَمْرَهُمْ④ |
| تمہارا رب | سو تم سب ڈرو مجھ سے | پھر ان سب نے جدا جدا کرلیا | اپنا معاملہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بَيْنَهُمْ④ | زُبُرًا ؕ | كُلُّ | حِزْبٍۢ | بِمَا | لَدَيْهِمْ④ |
| اپنے درمیان | ٹکڑے ٹکڑے | ہر | گروہ | (اس) پر جو | اس کے پاس |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَرِحُوْنَ ۝53 | فَذَرْهُمْ④ | فِيْ غَمْرَتِهِمْ④ | حَتّٰى حِيْنٍ ۝54 |
| سب خوش | سو آپ چھوڑ دیں اُنہیں | ان کی غفلت میں | ایک وقت تک |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَ | يَحْسَبُوْنَ | اَنَّمَا | نُمِدُّهُمْ④ | بِهٖ |
| کیا | وہ سب گمان کرتے ہیں | کہ بیشک جو | ہم مدد دے رہے ہیں اُنہیں | اس کے ساتھ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنْ مَّالٍ | وَّ | بَنِيْنَ ۝55 ۙ | نُسَارِعُ | لَهُمْ |
| مال سے | اور | بیٹوں (سے) | ہم جلدی کر رہے ہیں | ان کو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فِي الْخَيْرٰتِ① ؕ | بَلْ | لَّا | يَشْعُرُوْنَ⑤ ۝56 |
| بھلائیوں میں | بلکہ | نہیں | وہ سب شعور رکھتے |

### ضروری وضاحت

① ۃ اور ات مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ② یہ دراصل فَاتَّقُوْنِیْ تھا، وْا کے بعد کوئی اور علامت لگانی ہو تو "ا" گرجاتا ہے اور ہمیشہ فعل اور یْ درمیان میں نِ کا اضافہ کیا جاتا ہے یہاں اور آخر سے یْ گری ہوئی ہے۔ ③ تا اور شد میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے۔ ④ هُمْ اگر اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ اپنا، اپنی، اپنے یا ان کا، ان کی، انکے اور اگر فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ اُنہیں کیا جاتا ہے۔ ⑤ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ ہو تو اس میں کام نہ کرنے کی خبر ہوتی ہے۔

| | |
|---|---|
| اِنَّ الَّذِيْنَ هُمْ | بے شک وہ (لوگ) جو |
| مِّنْ خَشْيَةِ رَبِّهِمْ مُّشْفِقُوْنَ ﴿57﴾ | اپنے رب کے خوف سے ڈرنے والے ہیں۔ ﴿57﴾ |
| وَالَّذِيْنَ هُمْ بِاٰيٰتِ رَبِّهِمْ يُؤْمِنُوْنَ ﴿58﴾ | اور وہ جو اپنے رب کی آیات پر ایمان لاتے ہیں۔ ﴿58﴾ |
| وَالَّذِيْنَ هُمْ بِرَبِّهِمْ لَا يُشْرِكُوْنَ ﴿59﴾ | اور وہ جو اپنے رب کیساتھ شریک نہیں ٹھہراتے۔ ﴿59﴾ |
| وَالَّذِيْنَ يُؤْتُوْنَ مَآ اٰتَوْا | اور جو لوگ دیتے ہیں جو کچھ دے سکیں |
| وَّقُلُوْبُهُمْ وَجِلَةٌ | اس حال میں کہ انکے دل ڈرنے والے ہوتے ہیں |
| اَنَّهُمْ | (اس بات سے) کہ بلاشبہ وہ |
| اِلٰى رَبِّهِمْ رٰجِعُوْنَ ﴿60﴾ | اپنے رب کی طرف لوٹنے والے ہیں۔ ﴿60﴾ |
| اُولٰٓئِكَ يُسٰرِعُوْنَ فِى الْخَيْرٰتِ | یہی لوگ ہیں (کہ) وہ جلدی کرتے ہیں بھلائیوں میں |
| وَهُمْ لَهَا سٰبِقُوْنَ ﴿61﴾ | اور وہ ان کے لیے سبقت کرنے والے ہیں۔ ﴿61﴾ |
| وَلَا نُكَلِّفُ نَفْسًا | اور نہیں ہم تکلیف دیتے کسی نفس کو |
| اِلَّا وُسْعَهَا | مگر اس کی وسعت کے مطابق |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِّنْ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | رٰجِعُوْنَ | رجوع، راجع، رجعت پسندی۔ |
| خَشْيَةِ | خشیت الٰہی۔ | يُسٰرِعُوْنَ | سریع الحرکت، سرعت۔ |
| وَ | مال ودولت، عفوو درگزر۔ | الْخَيْرٰتِ | خیر، خیریت، خیرات، صبح بخیر، خیراتی ادارہ۔ |
| يُؤْمِنُوْنَ | ایمان، مؤمن، امن۔ | سٰبِقُوْنَ | سبقت، مسابقت، سابقہ۔ |
| لَا | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | نُكَلِّفُ | مکلف، تکلیف۔ |
| يُشْرِكُوْنَ | شرک، شریک، مشرک، شراکت۔ | نَفْسًا | نفس، نفسانفسی، نظام تنفس۔ |
| مَآ | ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ | اِلَّا | الاماشاءاللہ، الاقلیل، الا یہ کہ۔ |
| اِلٰى | مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ | وُسْعَهَا | وسیع وعریض، وسعت، توسیع۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| إِنَّ ① | الَّذِيْنَ | هُمْ ② | مِّنْ خَشْيَةِ ③ | رَبِّهِمْ ④ | مُّشْفِقُوْنَ ⑤ ۙ (57) |
| بیشک | جو (لوگ) | وہ سب | خوف سے | اپنے رب (کے) | سب ڈرنے والے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | الَّذِيْنَ | هُمْ ② | بِاٰيٰتِ | رَبِّهِمْ ④ | يُؤْمِنُوْنَ ۙ (58) |
| اور | جو | وہ سب | آیات پر | اپنے رب (کی) | وہ سب ایمان لاتے ہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ ⑥ | الَّذِيْنَ | هُمْ ② | بِرَبِّهِمْ ④ | لَا | يُشْرِكُوْنَ ۙ (59) |
| اور | جو | وہ سب | اپنے رب کیساتھ | نہیں | وہ سب شریک ٹھہراتے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَالَّذِيْنَ | يُؤْتُوْنَ | مَآ | اٰتَوْا | وَّ ⑥ | قُلُوْبُهُمْ ④ |
| اور جو | وہ سب دیتے ہیں | جو | وہ سب دے سکیں | اس حال میں کہ | انکے دل |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَجِلَةٌ ③ | اَنَّهُمْ | اِلٰى رَبِّهِمْ ④ | رٰجِعُوْنَ ۙ (60) | اُولٰٓئِكَ ⑦ |
| ڈرنے والے | بلاشبہ وہ | اپنے رب کی طرف | سب لوٹنے والے | یہ (لوگ) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يُسٰرِعُوْنَ | فِى الْخَيْرٰتِ ③ | وَ ⑥ | هُمْ ② لَهَا | سٰبِقُوْنَ (61) |
| وہ سب جلدی کرتے ہیں | بھلائیوں میں | اور | وہ سب ان کیلئے | سب سبقت کرنیوالے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا | نُكَلِّفُ | نَفْسًا | اِلَّا | وُسْعَهَا |
| اور | نہیں | ہم تکلیف دیتے | کسی نفس (کو) | مگر | اسکی وسعت (کے مطابق) |

## ضروری وضاحت

① اِنَّ اسم کے شروع میں تاکید کی علامت ہے۔ ② هُمْ جب الگ استعمال ہو تو ترجمہ وہ سب کیا جاتا ہے۔ ③ ة اور ات مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ④ هُمْ یا هِمْ اگر اسم کے آخر میں ہوں تو ترجمہ انکا، انکی، انکے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔ ⑤ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنیوالے کا مفہوم ہے۔ ⑥ وَ کا ترجمہ کبھی اور، کبھی اس حال میں کہ، حالانکہ اور کبھی قسم ہے کیا جاتا ہے۔ ⑦ اُولٰٓئِكَ کا اصل ترجمہ وہ ہوتا ہے کبھی ضرورتاً ترجمہ یہ بھی کردیا جاتا ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| وَلَدَيْنَا كِتٰبٌ | اور ہمارے پاس ایک کتاب ہے |
| يَّنْطِقُ بِالْحَقِّ | (جو) وہ بولتی ہے حق کے ساتھ |
| وَهُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ ﴿62﴾ | اور وہ ظلم نہیں کیے جائیں گے۔ ﴿62﴾ |
| بَلْ قُلُوْبُهُمْ فِيْ غَمْرَةٍ | بلکہ ان کے دل غفلت میں (پڑے ہوئے) ہیں |
| مِّنْ هٰذَا وَلَهُمْ اَعْمَالٌ | اس (قرآن) سے اور انکے لیے کئی (بُرے) اعمال ہیں |
| مِّنْ دُوْنِ ذٰلِكَ هُمْ لَهَا عٰمِلُوْنَ ﴿63﴾ | اس کے علاوہ (جو) وہ ان کو کرنے والے ہیں۔ ﴿63﴾ |
| حَتّٰٓى اِذَآ اَخَذْنَا | یہاں تک کہ جب ہم پکڑیں گے |
| مُتْرَفِيْهِمْ بِالْعَذَابِ | ان کے خوشحال لوگوں کو عذاب کے ساتھ |
| اِذَا هُمْ يَجْئَرُوْنَ ﴿64﴾ ط | (تو) اس وقت وہ چیخ و پکار کریں گے۔ ﴿64﴾ |
| لَا تَجْئَرُوا الْيَوْمَ قف | (کہا جائے گا) آج مت چیخو چلّاؤ |
| اِنَّكُمْ مِّنَّا لَا تُنْصَرُوْنَ ﴿65﴾ | بیشک تم ہماری طرف سے مدد نہیں کیے جاؤ گے۔ ﴿65﴾ |
| قَدْ كَانَتْ اٰيٰتِيْ تُتْلٰى عَلَيْكُمْ | یقیناً (دنیا میں) میری آیتیں تم پر پڑھی جاتیں تھیں |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

كِتٰبٌ : کتاب، کتب، کاتب، کتابت، مکتوب۔
يَّنْطِقُ : نطق، حیوان ناطق۔
لَا : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔
يُظْلَمُوْنَ : ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔
بَلْ : بلکہ۔
قُلُوْبُهُمْ : قلبی تعلق، امراض قلب، قلوب واذہان۔
فِيْ : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔
مِّنْ : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔

هٰذَا : لہٰذا، علی ہٰذا القیاس، حامل رقعہ ہذا۔
اَعْمَالٌ : عمل، عامل، معمول، تعمیل، معمولات۔
حَتّٰٓى : حتی کہ، حتی الامکان، حتی الوسعت۔
اَخَذْنَا : اخذ، ماخوذ، مواخذہ۔
تُنْصَرُوْنَ : نصرت، ناصر، نصیر، انصار۔
اٰيٰتِيْ : آیت، آیات قرآنی۔
تُتْلٰى : تلاوت، وحی متلو۔
عَلَيْكُمْ : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔

• کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے • نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے • سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَدَيْنَا | كِتٰبٌ (1) | يَّنْطِقُ | بِالْحَقِّ | وَ | هُمْ |
| اور | ہمارے پاس | ایک کتاب | وہ بولتی ہے | حق کے ساتھ | اور | وہ سب |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَا | يُظْلَمُوْنَ (2) (62) | بَلْ | قُلُوْبُهُمْ (3) | فِيْ غَمْرَةٍ (4) | مِّنْ هٰذَا |
| نہیں | وہ سب ظلم کیے جائیں گے | بلکہ | ان کے دل | غفلت میں | اس سے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَهُمْ | اَعْمَالٌ | مِّنْ دُوْنِ ذٰلِكَ (5) | هُمْ | لَهَا | عٰمِلُوْنَ (63) |
| اور | ان کیلئے | اعمال | اس کے علاوہ | وہ سب | ان (اعمال) کو | سب کرنیوالے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حَتّٰٓى | اِذَآ (6) | اَخَذْنَا | مُتْرَفِيْهِمْ (3)(7) | بِالْعَذَابِ |
| یہاں تک کہ | جب | ہم پکڑیں گے | انکے سب خوشحال لوگوں کو | عذاب کے ساتھ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِذَا (6) | هُمْ | يَجْـَٔرُوْنَ (64) ط | لَا | تَجْـَٔرُوا |
| اس وقت | وہ سب | وہ سب چیخ و پکار کریں گے | مت | تم سب چیخو چلّاؤ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَلْيَوْمَ قف | اِنَّكُمْ | مِّنَّا | لَا | تُنْصَرُوْنَ (2) (65) |
| آج | بے شک تم | ہم سے | نہیں | تم سب مدد کیے جاؤ گے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قَدْ | كَانَتْ (4) | اٰيٰتِيْ | تُتْلٰى (4) | عَلَيْكُمْ |
| یقیناً | تھی | میری آیتیں | پڑھی جاتیں | تم پر |

## ضروری وضاحت

(1) اسم کے آخر میں ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔ (2) علامت یـ یا تـ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو اس میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔ (3) هُمْ یا هِمْ اگر اسم کے آخر میں ہوں تو ترجمہ انکا، انکی، انکے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔ (4) تـ، ةٍ اور تْ مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ (5) مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ (6) اِذَا کا تعلق عموماً مستقبل کے ساتھ ہوتا ہے اور ترجمہ جب اور کبھی اس وقت یا اچانک ہوتا ہے۔ (7) یہ دراصل مُتْرَفِيْنَ + هِمْ تھا، قواعد کی رو سے نْ گر گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| فَكُنْتُمْ عَلٰٓى اَعْقَابِكُمْ تَنْكِصُوْنَ ﴿66﴾ | تو تھے تم اپنی ایڑیوں پر پھر جایا کرتے۔ ﴿66﴾ |
| مُسْتَكْبِرِيْنَ ۖ بِهٖ | تکبر کرتے ہوئے اس (قرآن) کے بارے میں |
| سٰمِرًا | افسانہ گوئی کرتے ہوئے |
| تَهْجُرُوْنَ ﴿67﴾ | تم بے ہودہ گوئی کرتے تھے۔ ﴿67﴾ |
| اَفَلَمْ يَدَّبَّرُوا الْقَوْلَ | تو کیا نہیں انھوں نے خوب غور کیا بات (قرآن) میں |
| اَمْ جَآءَهُمْ مَّا | یا آئی ہے ان کے پاس (وہ چیز) جو |
| لَمْ يَاْتِ اٰبَآءَهُمُ الْاَوَّلِيْنَ ﴿68﴾ | نہیں آئی ان کے پہلے باپ دادا کے پاس۔ ﴿68﴾ |
| اَمْ لَمْ يَعْرِفُوْا رَسُوْلَهُمْ | یا نہیں پہچانا انہوں نے اپنے رسول کو |
| فَهُمْ لَهٗ مُنْكِرُوْنَ ﴿69﴾ | تو وہ اُس کا انکار کرنے والے ہیں۔ ﴿69﴾ |
| اَمْ يَقُوْلُوْنَ بِهٖ جِنَّةٌ ۭ | یا وہ کہتے ہیں اس کو کوئی جنون ہے |
| بَلْ جَآءَهُمْ بِالْحَقِّ | بلکہ وہ آیا ان کے پاس حق کے ساتھ (یعنی حق لے کر) |
| وَاَكْثَرُهُمْ لِلْحَقِّ كٰرِهُوْنَ ﴿70﴾ | اور انکے اکثر حق کو ناپسند کرنے والے ہیں۔ ﴿70﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَلٰٓى | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | رَسُوْلَهُمْ | رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ |
| مُسْتَكْبِرِيْنَ | کبیر، اکبر، متکبر، تکبر۔ | مُنْكِرُوْنَ | منکر، انکار۔ |
| يَدَّبَّرُوا | تدبر، تدبیر، مدبر۔ | جِنَّةٌ | جنون، مجنون۔ |
| الْقَوْلَ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | بَلْ | بلکہ۔ |
| مَّا | ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ | بِالْحَقِّ | حق وباطل، حقیقت، حقیقی بھائی۔ |
| اٰبَآءَهُمْ | آباؤاجداد، آبائی علاقہ۔ | وَ | مال ودولت، عفوودرگزر۔ |
| الْاَوَّلِيْنَ | قرون اولی، اولین فرصت میں۔ | اَكْثَرُهُمْ | کثرت، اکثر، کثیر، اکثریت۔ |
| يَعْرِفُوْا | عرف، معروف، تعارف، معرفت۔ | كٰرِهُوْنَ | کراہت، مکروہ، مکروہات۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَكُنْتُمْ | عَلٰٓى اَعْقَابِكُمْ ① | تَنْكِصُوْنَ ﴿66﴾ لا | مُسْتَكْبِرِيْنَ ② صلے |
| تو تھے تم | اپنی ایڑیوں پر | تم سب پھر جایا کرتے (تھے) | سب تکبر کرنے والے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بِهٖ ③ | سٰمِرًا | تَهْجُرُوْنَ ﴿67﴾ | اَفَلَمْ |
| اس پر | افسانہ گوئی کرتے ہوئے | تم سب بے ہودہ گوئی کرتے (تھے) | تو کیا نہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَدَّبَّرُوا ④ | الْقَوْلَ | اَمْ | جَآءَهُمْ | مَّا |
| ان سب نے غور کیا | بات (پر) | یا | آئی ہے ان کے پاس | جو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَمْ | يَاْتِ | اٰبَآءَهُمُ ⑤ | الْاَوَّلِيْنَ ⑥ ﴿68﴾ ز | اَمْ | لَمْ |
| نہیں | وہ آئی | انکے باپ دادا | پہلے | یا | نہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يَعْرِفُوْا ④ | رَسُوْلَهُمْ ⑤ | فَهُمْ | لَهٗ | مُنْكِرُوْنَ ② ﴿69﴾ ز | اَمْ |
| ان سب نے پہچانا | اپنے رسول (کو) | تو وہ | اس کا | سب انکار کرنیوالے | یا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَقُوْلُوْنَ | بِهٖ ③ | جِنَّةٌ ⑦ ط | بَلْ | جَآءَهُمْ |
| وہ سب کہتے ہیں | اس کو | کوئی جنوں (ہے) | بلکہ | وہ آیا ان کے پاس |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِالْحَقِّ ③ | وَ | اَكْثَرُهُمْ ⑤ | لِلْحَقِّ | كٰرِهُوْنَ ﴿70﴾ |
| حق کے ساتھ | اور | ان کے اکثر | حق کو | سب ناپسند کرنیوالے |

### ضروری وضاحت

① کُمْ اگر اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ تمہارا، تمہاری، تمہارے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔② اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنیوالے کا مفہوم ہے۔③ بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی پر کیا جاتا ہے۔④ علامت لَمْ کے بعد عموماً علامت یَ کا ترجمہ اُس یا اُن کیا جاتا ہے۔⑤ هُمْ اگر اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ انکا، انکی، انکے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے⑥ یہاں یْنَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑦ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| وَلَوِ اتَّبَعَ الْحَقُّ اَهْوَآءَهُمْ | اور اگر حق پیروی کرے ان کی خواہشات کی |
| لَفَسَدَتِ السَّمٰوٰتُ وَالْاَرْضُ | (تو) یقیناً بگڑ جائیں آسمان اور زمین |
| وَمَنْ فِيْهِنَّ ؕ | اور جو کوئی ان میں ہے |
| بَلْ اَتَيْنٰهُمْ بِذِكْرِهِمْ | بلکہ ہم لائے ہیں ان کے پاس ان کی نصیحت کو |
| فَهُمْ عَنْ ذِكْرِهِمْ مُّعْرِضُوْنَ ؕ ﴿71﴾ | تو وہ اپنی نصیحت سے منہ موڑنے والے ہیں۔ ﴿71﴾ |
| اَمْ تَسْـَٔلُهُمْ خَرْجًا | یا آپ سوال کرتے ہیں ان سے کسی اُجرت کا؟ |
| فَخَرَاجُ رَبِّكَ خَيْرٌ ۖ | تو تیرے رب کی آمدنی بہت بہتر ہے |
| وَّهُوَ خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ ﴿72﴾ | اور وہ سب رزق دینے والوں سے بہتر ہے۔ ﴿72﴾ |
| وَاِنَّكَ لَتَدْعُوْهُمْ | اور بلاشبہ آپ یقیناً بلاتے ہیں انہیں |
| اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ﴿73﴾ | سیدھے راستے (اسلام) کی طرف۔ ﴿73﴾ |
| وَاِنَّ الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ | اور بے شک جو لوگ آخرت پر ایمان نہیں رکھتے |
| عَنِ الصِّرَاطِ لَنٰكِبُوْنَ ﴿74﴾ | (وہ اصل) راستے سے یقیناً انحراف کرنے والے ہیں۔ ﴿74﴾ |

الربع

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اتَّبَعَ | اتباع، تابع، متبع سنت۔ | خَيْرٌ | خیر، خیریت، خیر خواہی، صبح بخیر۔ |
| اَهْوَآءَهُمْ | ہوائے نفس۔ | الرّٰزِقِيْنَ | رزق، رزّاق، رازق۔ |
| لَفَسَدَتِ | فساد، فسادی، مفسد، فاسد مادہ۔ | لَتَدْعُوْهُمْ | دعا، دعوت، مدعو، الداعی الی الخیر۔ |
| السَّمٰوٰتُ | کتب سماویہ، ارض وسما۔ | اِلٰى | مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ |
| بِذِكْرِهِمْ | ذکر، اذکار، تذکرہ، مذاکرہ۔ | صِرَاطٍ | صراط مستقیم، پل صراط۔ |
| مُّعْرِضُوْنَ | اعراض کرنا۔ | لَا | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| تَسْـَٔلُهُمْ | سوال، سائل، مسئول۔ | يُؤْمِنُوْنَ | ایمان، مؤمن، امن۔ |
| خَرْجًا | خراج وصول کرنا۔ | بِالْاٰخِرَةِ | آخرت، یوم آخرت، آخری۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَلَوِ | اتَّبَعَ | الْحَقُّ | اَهْوَآءَهُمْ ① | لَفَسَدَتِ ②③ | السَّمٰوٰتُ ③ |
| اور اگر | پیروی کرے | حق | ان کی خواہشات | یقیناً بگڑ جائیں | آسمان |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | الْاَرْضُ | وَ | مَنْ ④ | فِيْهِنَّ ⑤ ط | بَلْ | اٰتَيْنٰهُمْ |
| اور | زمین | اور | جو | ان میں | بلکہ | ہم لائے ہیں ان کے پاس |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِذِكْرِهِمْ ⑥① | فَهُمْ | عَنْ ذِكْرِهِمْ ① | مُّعْرِضُوْنَ ⑦ ط (71) | اَمْ |
| ان کی نصیحت کو | تو وہ | اپنی نصیحت سے | سب منہ موڑنے والے | یا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تَسْئَلُهُمْ | خَرْجًا | فَخَرَاجُ | رَبِّكَ | خَيْرٌ صلے |
| آپ سوال کرتے ہیں ان سے | اُجرت (کا) | تو اُجرت | تیرے رب (کی) | بہتر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | هُوَ | خَيْرُ | الرّٰزِقِيْنَ (72) | وَ | اِنَّكَ |
| اور | وہ | بہتر | سب رزق دینے والوں (سے) | اور | بلاشبہ آپ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَتَدْعُوْهُمْ ② | اِلٰى صِرَاطٍ | مُّسْتَقِيْمٍ (73) | وَاِنَّ | الَّذِيْنَ |
| یقیناً آپ بلاتے ہیں اُنہیں | راستے کی طرف | سیدھے | اور بیشک | جو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَا يُؤْمِنُوْنَ | بِالْاٰخِرَةِ ⑥③ | عَنِ الصِّرَاطِ | لَنٰكِبُوْنَ ② (74) |
| نہیں وہ سب ایمان رکھتے | آخرت پر | راستے سے | یقیناً سب انحراف کرنیوالے |

الربع

### ضروری وضاحت

①هُمْ یا هِمْ اگر اسم کے آخر میں ہوں تو ترجمہ انکا، انکی، انکے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔② شروع میں لَ تاکید کی علامت ہے جس کا ترجمہ ضرور یا یقیناً کیا جاتا ہے۔③ تْ، ةِ، ات مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں اور تْ کو اگلے لفظ سے ملاتے ہوئے زیر دیتے ہیں۔④ مَنْ کا ترجمہ کبھی جو، جس اور کبھی کون کیا جاتا ہے۔⑤هِنَّ جمع مؤنث کی علامت ہے۔⑥ بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی پر کیا جاتا ہے۔⑦ شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنیوالے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ لَوْ رَحِمْنٰهُمْ | اور اگر ہم رحم کریں ان پر |
| وَ كَشَفْنَا مَا بِهِمْ مِّنْ ضُرٍّ | اور ہم دور کر دیں جو ان کو کوئی تکلیف ہو |
| لَّلَجُّوْا فِيْ طُغْيَانِهِمْ يَعْمَهُوْنَ ﴿75﴾ | ضرور اصرار کریں اپنی سرکشی میں بھٹکتے ہوئے۔ ﴿75﴾ |
| وَ لَقَدْ اَخَذْنٰهُمْ بِالْعَذَابِ | اور بلاشبہ یقیناً ہم نے پکڑا انہیں عذاب کے ساتھ |
| فَمَا اسْتَكَانُوْا لِرَبِّهِمْ | پھر (بھی) نہ وہ جھکے اپنے رب کے سامنے |
| وَمَا يَتَضَرَّعُوْنَ ﴿76﴾ | اور نہ وہ عاجزی اختیار کرتے تھے۔ ﴿76﴾ |
| حَتّٰٓى اِذَا فَتَحْنَا عَلَيْهِمْ بَابًا | یہاں تک کہ جب ہم نے کھولا ان پر دروازہ |
| ذَا عَذَابٍ شَدِيْدٍ اِذَا | سخت عذاب والا اچانک |
| هُمْ فِيْهِ مُبْلِسُوْنَ ﴿77﴾ ع | وہ اس میں نا اُمید ہونے والے ہو گئے۔ ﴿77﴾ ع |
| وَهُوَ الَّذِيْٓ اَنْشَاَ لَكُمُ | اور (اللہ) وہی ہے جس نے پیدا کیے تمہارے لیے |
| السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ وَالْاَفْـِٕدَةَ ؕ | کان اور آنکھیں اور دل |
| قَلِيْلًا مَّا تَشْكُرُوْنَ ﴿78﴾ | بہت کم تم شکر ادا کرتے ہو۔ ﴿78﴾ |

ع 4/27/4

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| رَحِمْنٰهُمْ | رحمت، رحم، مرحوم۔ | عَلَيْهِمْ | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |
| كَشَفْنَا | انکشاف، منکشف، مکاشفہ، کشف۔ | بَابًا | باب، ابواب۔ |
| مَا | ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ | شَدِيْدٍ | شدید، شدت، مشدد، تشدد۔ |
| ضُرٍّ | مضرِ صحت، ضرر رساں۔ | اَنْشَاَ | نشونما۔ |
| طُغْيَانِهِمْ | طغیانی، طاغوت، طاغوتی نظام۔ | السَّمْعَ | سمع و بصر، آلۂ سماعت، محفل سماع۔ |
| اَخَذْنٰهُمْ | اخذ، ماخوذ، مواخذہ۔ | الْاَبْصَارَ | بصر، بصارت، بصیرت۔ |
| حَتّٰٓى | حتی کہ، حتی الامکان، حتی الوسعت۔ | قَلِيْلًا | قلیل، قلت، قلیل مدت، الاقلیل۔ |
| فَتَحْنَا | افتتاح، فتح، فاتح، مفتوح۔ | تَشْكُرُوْنَ | شکر، شاکر، اظہار تشکر، شکر گزار۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَلَوْ | رَحِمْنٰهُمْ | وَ | كَشَفْنَا | مَا | بِهِمْ ① |
| اور اگر | ہم رحم کریں ان پر | اور | ہم دور کر دیں | جو | ان کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِّنْ ضُرٍّ ② | لَّلَجُّوْا ③ | فِيْ طُغْيَانِهِمْ ④ | يَعْمَهُوْنَ ﴿75﴾ | وَ | لَقَدْ |
| کوئی تکلیف | ضرور اصرار کریں | اپنی سرکشی میں | وہ سب بھٹکتے ہیں | اور | بلاشبہ یقیناً |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَخَذْنٰهُمْ | بِالْعَذَابِ ① | فَمَا | اسْتَكَانُوْا | لِرَبِّهِمْ ④ |
| ہم نے پکڑا اُنہیں | عذاب کے ساتھ | پھر نہ | وہ سب جھکے | اپنے رب کے لیے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَمَا | يَتَضَرَّعُوْنَ ﴿76﴾ | حَتّٰٓى | اِذَا ⑤ | فَتَحْنَا |
| اور نہ | وہ سب عاجزی اختیار کرتے تھے | یہاں تک کہ | جب | ہم نے کھولا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| عَلَيْهِمْ | بَابًا | ذَا عَذَابٍ | شَدِيْدٍ | اِذَا ⑤ | هُمْ | فِيْهِ |
| ان پر | دروازہ | عذاب والا | سخت | اچانک | وہ سب | اس میں |

ع 4 27 4

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مُبْلِسُوْنَ ﴿77﴾ ع | وَهُوَ | الَّذِيْٓ | اَنْشَاَ | لَكُمُ ⑥ | السَّمْعَ |
| سب نا اُمید ہونے والے | اور وہ | جس نے | پیدا کیا | تمہارے لیے | کان |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | الْاَبْصَارَ | وَ | الْاَفْئِدَةَ ط | قَلِيْلًا مَّا ⑦ | تَشْكُرُوْنَ ﴿78﴾ |
| اور | آنکھیں | اور | دل | بہت کم | تم سب شکر ادا کرتے ہو |

## ضروری وضاحت

①بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کیا جاتا ہے۔②یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں اور ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔③ شروع میں لَ تاکید کی علامت ہے جسکا ترجمہ ضرور یا یقیناً کیا جاتا ہے۔④ هُمْ یا هِمْ اگر اسم کے آخر میں ہوں تو ترجمہ انکا، انکی، انکے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔⑤اِذَا کا ترجمہ جب اور کبھی اچانک یا اس وقت بھی ہوتا ہے۔⑥لَكُمْ میں لَ دراصل لِ تھا پڑھنے میں آسانی کے لیے لَ استعمال ہوا ہے۔⑦ یہاں مَا زائدہ ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ هُوَ الَّذِيْ ذَرَاَكُمْ فِي الْاَرْضِ | اور (اللہ) وہ ہے جس نے پھیلایا تمہیں زمین میں |
| وَاِلَيْهِ تُحْشَرُوْنَ ﴿79﴾ | اور اسی کی طرف تم اکھٹے کئے جاؤ گے۔ ﴿79﴾ |
| وَهُوَ الَّذِيْ يُحْيٖ وَيُمِيْتُ | اور وہی ہے جو زندگی دیتا ہے اور موت دیتا ہے |
| وَلَهُ اخْتِلَافُ الَّيْلِ وَالنَّهَارِ ؕ | اور اسی کا (تصرف) ہے رات اور دن کا بدلتے رہنا |
| اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ﴿80﴾ | تو کیا تم نہیں سمجھتے۔ ﴿80﴾ |
| بَلْ قَالُوْا مِثْلَ مَا قَالَ الْاَوَّلُوْنَ ﴿81﴾ | بلکہ انھوں نے کہا اس کی مثل جو پہلوں نے کہا۔ ﴿81﴾ |
| قَالُوْٓا ءَ اِذَا مِتْنَا | انہوں نے کہا کیا جب ہم مر جائیں گے |
| وَ كُنَّا تُرَابًا وَّ عِظَامًا | اور ہم ہو جائیں گے مٹی اور ہڈیاں |
| ءَ اِنَّا لَمَبْعُوْثُوْنَ ﴿82﴾ | کیا واقعی ہم ضرور اٹھائے جانے والے ہیں۔ ﴿82﴾ |
| لَقَدْ وُعِدْنَا نَحْنُ | بلاشبہ یقیناً وعدہ دیا گیا ہمیں |
| وَاٰبَآؤُنَا هٰذَا مِنْ قَبْلُ | اور ہمارے باپ دادا کو یہی اس سے قبل |
| اِنْ هٰذَآ اِلَّآ اَسَاطِيْرُ الْاَوَّلِيْنَ ﴿83﴾ | نہیں ہیں یہ مگر پہلے لوگوں کی قصے کہانیاں۔ ﴿83﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| الْاَرْضِ : ارض وسما، قطعہ اراضی، ارض مقدس۔ | قَالُوْا : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| تُحْشَرُوْنَ : حشر، محشر، حشر نشر۔ | الْاَوَّلُوْنَ : اولین فرصت میں، قرونِ اولی۔ |
| يُحْيٖ : حیات، احیائے سنت، حیات جاوداں۔ | تُرَابًا : تربت۔ |
| يُمِيْتُ، مِتْنَا : موت وحیات، سماع موتی، میت۔ | لَمَبْعُوْثُوْنَ : بعثت، مبعوث۔ |
| اخْتِلَافُ : اختلاف، مختلف۔ | وُعِدْنَا : وعدہ، وعید، مسیح موعود۔ |
| الَّيْلِ : لیل ونہار، لیلۃ القدر۔ | مِنْ : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ |
| النَّهَارِ : نہار منہ، لیل ونہار۔ | قَبْلُ : قبل از وقت، قبل الکلام، قبل از غذا۔ |
| تَعْقِلُوْنَ : عقل، معقول، عاقل۔ | اِلَّآ : الا ماشاء اللہ، الا قلیل، الا یہ کہ۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ هُوَ | الَّذِیْٓ | ذَرَاَكُمْ ① | فِی الْاَرْضِ | وَ | اِلَیْهِ |
| اور وہ | جس نے | پھیلایا تمہیں | زمین میں | اور | اس کی طرف |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| تُحْشَرُوْنَ ② (79) | وَ هُوَ | الَّذِیْ | یُحْیٖ | وَ | یُمِیْتُ |
| تم سب اکٹھے کئے جاؤ گے | اور وہ | جو | وہ زندگی دیتا ہے | اور | وہ موت دیتا ہے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ لَهُ | اخْتِلَافُ | الَّیْلِ | وَ | النَّهَارِ ط | اَفَلَا ③ | تَعْقِلُوْنَ (80) |
| اور اسی کیلئے | بدلتے رہنا | رات | اور | دن | کیا پس نہیں | تم سب سمجھتے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بَلْ | قَالُوْا | مِثْلَ | مَا | قَالَ | الْاَوَّلُوْنَ ④ (81) | قَالُوْٓا |
| بلکہ | ان سب نے کہا | مثل | جو | کہا | پہلے (لوگوں نے) | ان سب نے کہا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ءَ اِذَا ⑤ | مِتْنَا | وَ كُنَّا ⑥ | تُرَابًا | وَّ عِظَامًا | ءَ ⑤ | اِنَّا ⑦ |
| کیا جب | ہم مر جائیں گے | اور ہم ہو جائیں گے | مٹی | اور ہڈیاں | کیا | واقعی ہم |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَمَبْعُوْثُوْنَ (82) | لَقَدْ | وُعِدْنَا | نَحْنُ | وَ | اٰبَآؤُنَا |
| ضرور سب اٹھائے جانیوالے | بلاشبہ یقیناً | وعدہ دیے گئے ہم | ہم | اور | ہمارے باپ دادا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| هٰذَا | مِنْ قَبْلُ | اِنْ ⑧ | هٰذَآ | اِلَّآ | اَسَاطِیْرُ | الْاَوَّلِیْنَ ④ (83) |
| یہ | (اس) سے پہلے | نہیں | یہ | مگر | قصے کہانیاں | پہلے (لوگوں کی) |

### ضروری وضاحت

① کُمْ اگر فعل کے آخر میں ہو تو تمہیں کیا جاتا ہے۔② فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو اس میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔③ أ کے بعد اگر وَ یا فَ ہو تو اس میں بھلا کیا کا مفہوم ہوتا ہے۔④ یہاں وْنَ اور یْنَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑤ أ اگر الگ استعمال ہو تو ترجمہ کیا کیا جاتا ہے۔⑥ کُنَّا دراصل کُنْ + نَا کا مجموعہ ہے۔⑦ اِنَّا دراصل اِنَّ + نَا کا مجموعہ ہے۔⑧ اِنْ کے بعد اگر اسی جملے میں اِلَّآ آ رہا ہو تو اِنْ کا ترجمہ نہیں کیا جاتا ہے۔

● سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے ● نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے ● کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| قُلْ لِّمَنِ الْاَرْضُ | کہہ دیجئے کس کی ہے زمین |
| وَمَنْ فِيْهَآ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿84﴾ | اور جو (کوئی) اس میں ہے؟ اگر ہو تم جانتے۔ ﴿84﴾ |
| سَيَقُوْلُوْنَ لِلّٰهِ ؕ | عنقریب ضرور کہیں گے اللہ کی ہے۔ |
| قُلْ اَفَلَا تَذَكَّرُوْنَ ﴿85﴾ | کہہ دیجئے تو کیا تم نصیحت حاصل نہیں کرتے۔ ﴿85﴾ |
| قُلْ مَنْ رَّبُّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ | کہہ دیجئے کون ہے ساتوں آسمانوں کا رب |
| وَرَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ﴿86﴾ | اور عرش عظیم کا رب۔ ﴿86﴾ |
| سَيَقُوْلُوْنَ لِلّٰهِ ؕ | عنقریب ضرور کہیں گے اللہ ہی کے لئے ہے۔ |
| قُلْ اَفَلَا تَتَّقُوْنَ ﴿87﴾ | آپ کہہ دیجیے تو کیا تم ڈرتے نہیں۔ ﴿87﴾ |
| قُلْ مَنْ بِيَدِهٖ | آپ کہہ دیجئے کون ہے (کہ) اس کے ہاتھ میں |
| مَلَكُوْتُ كُلِّ شَيْءٍ وَّهُوَ يُجِيْرُ | ہر چیز کی بادشاہی ہے اور وہ پناہ دیتا ہے |
| وَلَا يُجَارُ عَلَيْهِ | اور نہیں پناہ دی جا سکتی اس پر (یعنی اسکے مقابلے میں) |
| اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿88﴾ | اگر تم جانتے ہو۔ ﴿88﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| قُلْ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | السَّبْعِ | قرأت سبعہ وعشرہ، اسبوعی اجلاس۔ |
| الْاَرْضُ | ارض وسما، قطعہ اراضی، ارض مقدس۔ | الْعَرْشِ | عرش الٰہی، عرش وفرش، تحت العرش۔ |
| وَ | لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔ | الْعَظِيْمِ | اجر عظیم، عظمت۔ معظم، تعظیم۔ |
| فِيْهَآ | فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | تَتَّقُوْنَ | تقویٰ، متقی۔ |
| تَعْلَمُوْنَ | علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ | بِيَدِهٖ | ید بیضا، ید طولیٰ، رفع الیدین۔ |
| اَفَلَا | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | مَلَكُوْتُ | مالک الملک، ملک فیصل، ملوکیت۔ |
| تَذَكَّرُوْنَ | ذکر، اذکار، تذکرہ، تذکیر۔ | كُلِّ | کل نمبر، کل کائنات، کل جہان۔ |
| السَّمٰوٰتِ | کتب سماویہ، ارض وسما۔ | شَيْءٍ | شے، اشیاء، اشیائے خورد ونوش۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قُلۡ | لِّمَنِ ① | الۡاَرۡضُ | وَ مَنۡ ① | فِيۡهَآ | اِنۡ | كُنۡتُمۡ |
| آپ کہہ دیجیے | کس کی | زمین | اور جو | اس میں | اگر | ہو تم |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تَعۡلَمُوۡنَ ﴿84﴾ | سَيَقُوۡلُوۡنَ ② | لِلّٰهِ ؕ | قُلۡ | اَفَلَا ③ |
| تم سب جانتے ہو | ضرور وہ سب کہیں گے | اللہ کی | آپ کہہ دیجیے | تو کیا نہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تَذَكَّرُوۡنَ ④ ﴿85﴾ | قُلۡ | مَنۡ ① | رَّبُّ | السَّمٰوٰتِ السَّبۡعِ ⑤ |
| تم سب نصیحت حاصل کرتے | آپ کہہ دیجیے | کون | رب | ساتوں آسمان (کا) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | رَبُّ | الۡعَرۡشِ الۡعَظِيۡمِ ﴿86﴾ | سَيَقُوۡلُوۡنَ ② | لِلّٰهِ ؕ |
| اور | رب | بہت بڑے عرش (کا) | ضرور وہ سب کہیں گے | اللہ ہی کیلئے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قُلۡ | اَفَلَا ④ | تَتَّقُوۡنَ ﴿87﴾ | قُلۡ | مَنۡۢ ① |
| کہہ دیجیے | تو کیا نہیں | تم سب ڈرتے | کہہ دیجیے | کون |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِيَدِهٖ ⑥ | مَلَكُوۡتُ | كُلِّ شَىۡءٍ | وَّهُوَ | يُجِيۡرُ | وَ |
| اس کے ہاتھ میں | بادشاہی | ہر چیز (کی) | اور وہ | وہ پناہ دیتا ہے | اور |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَا يُجَارُ ⑦ | عَلَيۡهِ | اِنۡ | كُنۡتُمۡ | تَعۡلَمُوۡنَ ﴿88﴾ |
| نہیں پناہ دی جا سکتی | اس پر | اگر | ہو تم | تم سب جانتے ہو |

### ضروری وضاحت

①مَنۡ کا ترجمہ کبھی جو یا جس اور کبھی کون یا کس کیا جاتا ہے۔② سَ کا ترجمہ عنقریب ہوتا ہے کبھی اس میں ضرور کا مفہوم بھی پایا جاتا ہے۔③ أ کے بعد اگر وَ یا فَ ہو تو اس میں بھلا کیا کا مفہوم ہے۔④ یہ اصل میں تَتَذَكَّرُوۡنَ تھا تخفیف کے لیے تَ گر گئی ہے۔⑤ ات اسم کے ساتھ جمع مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑥ بِ کا ترجمہ سے یا ساتھ ہوتا ہے یہاں ضرورتاً اس کا ترجمہ میں کیا گیا ہے۔⑦ یُ کے ترجمے کی ضرورت نہیں اور مراد یہ ہے کہ اس کے عذاب یا پکڑ سے کوئی نہیں بچا سکتا۔

| | |
|---|---|
| سَيَقُوْلُوْنَ لِلّٰهِ ؕ | ضرور وہ کہیں گے اللہ ہی کے لیے ہے |
| قُلْ فَاَنّٰى تُسْحَرُوْنَ ﴿89﴾ | کہہ دیجیے پھر کہاں سے تم جادو کیے جاتے ہو۔﴿89﴾ |
| بَلْ اَتَيْنٰهُمْ بِالْحَقِّ | بلکہ ہم لائے ہیں ان کے پاس حق کو |
| وَاِنَّهُمْ لَكٰذِبُوْنَ ﴿90﴾ | اور بے شک وہ یقیناً جھوٹے ہیں۔﴿90﴾ |
| مَا اتَّخَذَ اللّٰهُ مِنْ وَّلَدٍ | نہیں بنائی اللہ نے کوئی اولاد |
| وَّمَا كَانَ مَعَهٗ مِنْ اِلٰهٍ | اور نہ ہے اس کے ساتھ کوئی (اور) معبود، |
| اِذًا لَّذَهَبَ كُلُّ اِلٰهٍۭ | اس وقت ضرور لے جاتا ہر معبود |
| بِمَا خَلَقَ وَلَعَلَا | (اس) کو جو اس نے پیدا کیا اور ضرور چڑھائی کرتا |
| بَعْضُهُمْ عَلٰى بَعْضٍ ؕ | ان کا بعض بعض پر، |
| سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا يَصِفُوْنَ ﴿91﴾ | پاک ہے اللہ (اس) سے جو وہ بیان کرتے ہیں۔﴿91﴾ |
| عٰلِمِ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ فَتَعٰلٰى | جاننے والا ہے غیب اور حاضر کو پس وہ بہت بلند ہے |
| عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ﴿92﴾ ع | (اس) سے جو وہ شریک بناتے ہیں۔﴿92﴾ |

ع 5 15 5

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| سَيَقُوْلُوْنَ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | لَعَلَا | : علوّ ومرتبت، عالی شان، جناب عالی ۔ |
| تُسْحَرُوْنَ | : سحر، ساحر، سحر بیانی، مسحور کن آواز۔ | بَعْضُهُمْ | : بعض الناس، بعض اوقات۔ |
| لَكٰذِبُوْنَ | : کذب بیانی، کذاب، کاذب۔ | سُبْحٰنَ | : سبحان تیری قدرت، سبحان اللہ۔ |
| اتَّخَذَ | : اخذ، ماخوذ، مواخذہ۔ | يَصِفُوْنَ | : وصف، موصوف، توصیف، اوصاف۔ |
| وَّلَدٍ | : ولد، ولدیت، اولاد۔ | عٰلِمِ | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ |
| مَعَهٗ | : مع اہل وعیال، معیت۔ | الْغَيْبِ | : غیبی طاقت، غیب کی خبریں۔ |
| بِمَا | : ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ | الشَّهَادَةِ | : شاہد، شہید، شہادت، مشہود۔ |
| خَلَقَ | : خلق، تخلیق، خالق، مخلوق، خلقت۔ | يُشْرِكُوْنَ | : شرک، شریک، مشرک، شراکت۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| سَيَقُوْلُوْنَ ① | لِلّٰهِ ؕ | قُلْ | فَاَنّٰى | تُسْحَرُوْنَ ② (89) |
| ضرور وہ سب کہیں گے | اللہ ہی کیلئے | آپ کہہ دیجئے | پھر کہاں | تم سب جادو کیے جاتے ہو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بَلْ | اَتَيْنٰهُمْ | بِالْحَقِّ | وَ | اِنَّهُمْ | لَكٰذِبُوْنَ ③ (90) |
| بلکہ | ہم آئے ہیں انکے پاس | حق کے ساتھ | اور | بیشک وہ | یقیناً سب جھوٹ بولنے والے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مَا | اتَّخَذَ | اللّٰهُ | مِنْ وَّلَدٍ ④⑤ | وَّمَا | كَانَ | مَعَهٗ |
| نہیں | بنائی | اللہ نے | کوئی اولاد | اور نہ | ہے | اس کے ساتھ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنْ اِلٰهٍ ④⑤ | اِذًا | لَّذَهَبَ ③ | كُلُّ | اِلٰهٍۢ |
| کوئی معبود | اس وقت | ضرور لے جاتا | ہر | معبود |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِمَا | خَلَقَ | وَ | لَعَلَا ③ | بَعْضُهُمْ | عَلٰى بَعْضٍ ؕ |
| (اس) کو جو | اس نے پیدا کیا | اور | ضرور چڑھائی کرتا | ان کا بعض | بعض پر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| سُبْحٰنَ | اللّٰهِ | عَمَّا ⑥ | يَصِفُوْنَ (91) ۙ | عٰلِمِ | الْغَيْبِ |
| پاکی | اللہ (کی) | (اس) سے جو | وہ سب بیان کرتے ہیں | جاننے والا | غیب |

ع 5 15 5

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | الشَّهَادَةِ | فَتَعٰلٰى ⑦ | عَمَّا ⑥ | يُشْرِكُوْنَ ع (92) |
| اور | حاضر | پس وہ بہت بلند | (اس) سے جو | وہ سب شریک بناتے ہیں |

### ضروری وضاحت

① سَـ کا ترجمہ عنقریب ہوتا ہے، کبھی اس میں ضرور کا مفہوم بھی ہوتا ہے۔ ② علامت تـ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ③ شروع میں لَـ تاکید کی علامت ہے جسکا ترجمہ ضرور یا یقیناً کیا جاتا ہے۔ ④ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ⑤ اسم کے آخر میں ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے اس لیے ترجمہ کوئی کیا گیا ہے۔

⑥ عَمَّا دراصل عَنْ + مَا مجموعہ ہے۔ ⑦ تا اور کھڑی زبر جو کہ الف کے قائم مقام ہے دونوں میں مبالغے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| قُلْ رَّبِّ اِمَّا تُرِيَنِّيْ | کہہ دیجیے اے میرے رب اگر واقعی تو دکھائے مجھے |
| مَا يُوْعَدُوْنَ ۙ 93 | (وہ عذاب) جس کا وہ وعدہ دیئے جاتے ہیں۔ 93 |
| رَبِّ فَلَا تَجْعَلْنِيْ | اے میرے رب تو نہ شامل کرنا مجھے |
| فِي الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ 94 | ظالم قوم میں۔ 94 |
| وَاِنَّا عَلٰٓي اَنْ نُّرِيَكَ | اور بیشک ہم (اس) پر کہ ہم دکھائیں آپکو (وہ عذاب) |
| مَا نَعِدُهُمْ لَقٰدِرُوْنَ 95 | جسکا ہم وعدہ کرتے ہیں اُن سے ضرور قادر ہیں۔ 95 |
| اِدْفَعْ بِالَّتِيْ | ہٹایئے اس (طریقے) سے جو (کہ) |
| هِيَ اَحْسَنُ السَّيِّئَةَ ۭ | وہ بہت اچھا ہو، برائی کو |
| نَحْنُ اَعْلَمُ | ہم خوب جاننے والے ہیں |
| بِمَا يَصِفُوْنَ 96 | (اس) کو جو وہ بیان کرتے ہیں۔ 96 |
| وَقُلْ رَّبِّ اَعُوْذُ بِكَ | اور کہہ دیجئے اے میرے رب میں تیری پناہ میں آتا ہوں |
| مِنْ هَمَزٰتِ الشَّيٰطِيْنِ ۙ 97 | شیاطین کے وسوسوں سے۔ 97 |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

قُلْ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔
تُرِيَنِّيْ : رؤیت ہلال، رؤیت باری تعالیٰ۔
مَا : ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔
فِي : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔
الظّٰلِمِيْنَ : ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔
عَلٰٓي : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔
نَعِدُهُمْ : وعدہ، وعید، مسیح موعود۔
لَقٰدِرُوْنَ : قدرت، قادر، قدیر، مقدر۔

اِدْفَعْ : دفاع، قوتِ مدافعت، دفع۔
اَحْسَنُ : احسن طریقے سے، حسن، محسن، تحسین۔
السَّيِّئَةَ : علمائے سوء، اعمال سیئہ، سوء ظن۔
اَعْلَمُ : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔
يَصِفُوْنَ : وصف، موصوف، توصیف، اوصاف۔
اَعُوْذُ : تعویذ، تعوذ، معاذ اللہ۔
مِنْ : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔
الشَّيٰطِيْنِ : شیطان، شیاطین۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قُلْ | رَّبِّ ① | اِمَّا ② | تُرِيَنِّيْ ③ | مَا | يُوْعَدُوْنَ ④ لا (93) |
| کہہ دیجئے | (اے) میرے رب | اگر | واقعی تو دکھائے مجھے | جو | وہ سب وعدہ دیئے جاتے ہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| رَبِّ ① | فَلَا | تَجْعَلْنِيْ | فِي الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ (94) |
| (اے) میرے رب | پس نہ | تو شامل کرنا مجھے | ظالم لوگوں میں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اِنَّا | عَلٰٓى | اَنْ | نُّرِيَكَ | مَا |
| اور | بیشک ہم | (اس) پر | کہ | ہم دکھائیں آپ کو | جو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| نَعِدُهُمْ | لَقٰدِرُوْنَ ⑤ (95) | اِدْفَعْ | بِالَّتِيْ |
| ہم وعدہ کرتے ہیں ان سے | ضرور قدرت رکھنے والے | آپ ہٹائیے | (اس) سے جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| هِيَ | اَحْسَنُ ⑥ | السَّيِّئَةَ ⑦ ط | نَحْنُ | اَعْلَمُ ⑥ |
| وہ | بہت اچھا | برائی (کو) | ہم | خوب جاننے والے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِمَا | يَصِفُوْنَ (96) | وَ | قُلْ | رَّبِّ ① |
| (اس) کو جو | وہ سب بیان کرتے ہیں | اور | آپ کہہ دیجیے | (اے) میرے رب |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَعُوْذُ | بِكَ | مِنْ هَمَزٰتِ ⑦ | الشَّيٰطِيْنِ لا (97) |
| میں پناہ مانگتا ہوں | تجھ سے | وسوسوں سے | شیاطین (کے) |

**ضروری وضاحت**

①یہ دراصل یَارَبِّيْ تھا شروع سے یَا اور آخر سے یْ تخفیف کے لیے گرگئی ہے اسی یْ کا ترجمہ میرے کیا گیا ہے۔②اِمَّا دراصل اِنْ+مَا زائدہ کا مجموعہ ہے۔③یہ دراصل تُرِيَنَّنِيْ تھا، تخفیف کے لیے ایک نون گرا ہوا ہے۔④اگر یَ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو اس فعل میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔⑤ وْنَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔⑥اسم کے شروع میں اَ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔⑦ ة اور ات مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔

| | |
|---|---|
| وَاَعُوْذُ بِكَ رَبِّ | اور میں پناہ مانگتا ہوں تجھ سے اے میرے رب |
| اَنْ يَّحْضُرُوْنِ ﴿98﴾ | (اس سے) کہ وہ حاضر ہوں میرے پاس۔ ﴿98﴾ |
| حَتّٰٓى اِذَا جَآءَ | یہاں تک کہ جب آئے گی |
| اَحَدَهُمُ الْمَوْتُ قَالَ | ان میں سے کسی ایک کے پاس موت (تو) وہ کہے گا |
| رَبِّ ارْجِعُوْنِ ﴿99﴾ | اے میرے رب مجھے واپس لوٹا دے۔ ﴿99﴾ |
| لَعَلِّيْٓ اَعْمَلُ صَالِحًا | تاکہ میں نیک عمل کرلوں |
| فِيْمَا تَرَكْتُ كَلَّا ؕ | اس (دنیا) میں جسے میں چھوڑ آیا ہوں ہرگز نہیں، |
| اِنَّهَا كَلِمَةٌ هُوَ قَآئِلُهَا ؕ | بیشک وہ تو ایک بات ہے کہ وہ کہنے والا ہے اُس کا |
| وَمِنْ وَّرَآئِهِمْ بَرْزَخٌ | اور ان کے پیچھے ایک پردہ ہے (جہاں وہ رہیں گے) |
| اِلٰى يَوْمِ يُبْعَثُوْنَ ﴿100﴾ | اس دن تک (کہ) وہ (دوبارہ) اٹھائے جائیں گے۔ ﴿100﴾ |
| فَاِذَا نُفِخَ فِي الصُّوْرِ | پھر جب پھونکا جائے گا صور میں |
| فَلَآ اَنْسَابَ بَيْنَهُمْ يَوْمَئِذٍ | تو نہ کوئی رشتے ہوں گے ان کے درمیان اس دن |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَعُوْذُ | : تعویذ، تعوذ، معاذ اللہ۔ | كَلِمَةٌ | : کلمہ، کلمات، ابتدائی کلمات۔ |
| يَّحْضُرُوْنِ | : حاضر، حاضری، استحضار۔ | وَّرَآئِهِمْ | : ماورائے عدالت، ماورائے آئین۔ |
| اَحَدَهُمُ | : واحد، احد، توحید، موحّد، وحدانیت۔ | بَرْزَخٌ | : عالم برزخ، برزخی زندگی۔ |
| ارْجِعُوْنِ | : رجوع، راجع، رجعت پسندی۔ | يُبْعَثُوْنَ | : بعثت، مبعوث۔ |
| اَعْمَلُ | : عمل، عامل، معمول، تعمیل، معمولات۔ | نُفِخَ | : نفخہ اولیٰ، نفخ۔ |
| صَالِحًا | : اصلاح، اعمال صالحہ۔ | الصُّوْرِ | : صور پھونکنا۔ |
| فِيْمَا | : فی الحال، فی الفور، / ماحول، ماتحت۔ | اَنْسَابَ | : نسبی رشتہ، حسب ونسب۔ |
| تَرَكْتُ | : ترک، ترکہ، مال متروکہ، تارکِ صلاۃ۔ | بَيْنَهُمْ | : بین بین، بین السطور، بین الاقوامی۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَاَعُوْذُ | بِكَ | رَبِّ ① | اَنْ | يَّحْضُرُوْنِ ② (98) |
| اور میں پناہ مانگتا ہوں | تجھ سے | (اے) میرے رب | کہ | وہ سب حاضر ہوں میرے پاس |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حَتّٰۤى | اِذَا | جَآءَ | اَحَدَهُمُ | الْمَوْتُ |
| یہاں تک کہ | جب | آئے گی | کسی ایک کے پاس ان میں سے | موت |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قَالَ | رَبِّ ① | ارْجِعُوْنِ ② ۙ (99) | لَعَلِّيْۤ | اَعْمَلُ |
| وہ کہے گا | (اے) میرے رب | مجھے واپس لوٹا دے | تاکہ میں | میں عمل کروں گا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| صَالِحًا | فِيْمَا | تَرَكْتُ | كَلَّا ③ ؕ | اِنَّهَا |
| نیک | (اس) میں جسے | میں چھوڑ آیا ہوں | ہرگز نہیں | بیشک وہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كَلِمَةٌ ④ | هُوَ | قَآئِلُهَا ؕ | وَ | مِنْ وَّرَآئِهِمْ |
| ایک بات | وہ | کہنے والا ہے اسے | اور | ان کے پیچھے سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بَرْزَخٌ | اِلٰى يَوْمِ | يُبْعَثُوْنَ ⑤ (100) | فَاِذَا | نُفِخَ |
| ایک پردہ | (اس) دن تک | وہ سب اُٹھائے جائیں گے | پھر جب | پھونکا جائے گا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فِى الصُّوْرِ | فَلَاۤ | اَنْسَابَ | بَيْنَهُمْ | يَوْمَئِذٍ |
| صور میں | تو نہیں | کوئی رشتہ داری | ان کے درمیان | اس دن |

ضروری وضاحت

①یہ دراصل یَارَبِّیْ تھا، تخفیف کے لیے شروع سے یَا اور آخر سے یْ گر گئی ہے اسی یْ کا ترجمہ میرے کیا گیا ہے۔②یہ دراصل یَّحْضُرُوْا+نِیْ اور اِرْجِعُوْا+نِیْ تھا، فعل کے آخر میں یْ سے پہلے نِ کا لانا ضروری ہوتا ہے اور آخر سے یْ بھی تخفیف کے لیے گری ہوئی ہے۔③ کَلَّا جملے میں پہلی بات کی نفی کے لیے استعمال ہوتا ہے۔④ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے اس لیے ترجمہ ایک کیا گیا ہے۔⑤علامت یہ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَّلَا يَتَسَآءَلُوْنَ ﴿101﴾ | اور نہ وہ ایک دوسرے کو پوچھیں گے۔ ﴿101﴾ |
| فَمَنْ ثَقُلَتْ مَوَازِيْنُهٗ | پھر (وہ شخص) جو (کہ) بھاری ہو گئے اسکے پلڑے |
| فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ﴿102﴾ | تو وہی لوگ ہی فلاح پانے والے ہیں۔ ﴿102﴾ |
| وَمَنْ خَفَّتْ مَوَازِيْنُهٗ | اور (وہ شخص) جو (کہ) ہلکے ہو گئے اس کے پلڑے |
| فَاُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ | تو وہی لوگ ہیں جنہوں نے |
| خَسِرُوْٓا اَنْفُسَهُمْ | خسارے میں ڈالا اپنی جانوں کو |
| فِيْ جَهَنَّمَ خٰلِدُوْنَ ﴿103﴾ | (وہ) جہنم میں ہمیشہ رہنے والے ہیں۔ ﴿103﴾ |
| تَلْفَحُ وُجُوْهَهُمُ النَّارُ | جھلسائے گی ان کے چہروں کو آگ |
| وَهُمْ فِيْهَا كٰلِحُوْنَ ﴿104﴾ | اور وہ اس میں تیوری چڑھانے والے ہونگے۔ ﴿104﴾ |
| اَلَمْ تَكُنْ اٰيٰتِيْ تُتْلٰى عَلَيْكُمْ | کیا نہیں تھیں میری آیات پڑھی جاتیں تم پر |
| فَكُنْتُمْ بِهَا تُكَذِّبُوْنَ ﴿105﴾ | تو تھے تم ان کو جھٹلایا کرتے۔ ﴿105﴾ |
| قَالُوْا رَبَّنَا غَلَبَتْ عَلَيْنَا | وہ کہیں گے اے ہمارے رب غالب آگئی ہم پر |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَا | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | خٰلِدُوْنَ | خالد، خلد بریں۔ |
| يَتَسَآءَلُوْنَ | سوال، سائل، مسئول۔ | وُجُوْهَهُمْ | وجہ، متوجہ، توجہ، علی وجہ البصیرت۔ |
| ثَقُلَتْ | ثقل، ثقیل، کشش ثقل۔ | النَّارُ | یہ خاکی اپنی فطرت میں نوری ہے نہ ناری۔ |
| مَوَازِيْنُهٗ | وزن، میزان، وزنی، موزوں۔ | تُتْلٰى | تلاوت، وحی متلو۔ |
| الْمُفْلِحُوْنَ | فوز وفلاح، فلاح دارین، فلاحی ادارہ۔ | عَلَيْكُمْ | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |
| خَفَّتْ | خفیف، تخفیف، مخفف۔ | تُكَذِّبُوْنَ | کذب بیانی، کذاب، کاذب۔ |
| خَسِرُوْٓا | خسارہ، خائب وخاسر۔ | قَالُوْا | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| اَنْفُسَهُمْ | نفس، نفسا نفسی، نظام تنفس۔ | غَلَبَتْ | غالب، غلبہ، مغلوب، ظن غالب۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَّ | لَا | يَتَسَآءَلُوْنَ ① (101) | فَمَنْ | ثَقُلَتْ ② |
| اور | نہ | وہ سب ایک دوسرے کو پوچھیں گے | پھر جو | بھاری ہو گئے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مَوَازِيْنُهٗ | فَاُولٰٓئِكَ | هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ③ (102) | وَ | مَنْ |
| اسکے پلڑے | تو وہ (لوگ) | ہی سب فلاح پانے والے | اور | جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| خَفَّتْ ② | مَوَازِيْنُهٗ | فَاُولٰٓئِكَ | الَّذِيْنَ | خَسِرُوْٓا |
| ہلکے ہو گئے | اس کے پلڑے | تو وہ (لوگ) | جن | سب نے خسارے میں ڈالا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَنْفُسَهُمْ ④ | فِيْ جَهَنَّمَ | خٰلِدُوْنَ (103) | تَلْفَحُ ② | وُجُوْهَهُمُ ④ |
| اپنی جانوں (کو) | جہنم میں | سب ہمیشہ رہنے والے | جھلسائے گی | انکے چہرے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| النَّارُ | وَ | هُمْ | فِيْهَا | كٰلِحُوْنَ (104) | اَ ⑤ | لَمْ |
| آگ | اور | وہ سب | اس میں | سب تیوری چڑھانے والے | کیا | نہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| تَكُنْ ② | اٰيٰتِيْ | تُتْلٰى ② | عَلَيْكُمْ | فَكُنْتُمْ | بِهَا ⑥ |
| تھیں | میری آیات | پڑھی جاتیں | تم پر | تو تھے تم | ان کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تُكَذِّبُوْنَ (105) | قَالُوْا | رَبَّنَا | غَلَبَتْ ② | عَلَيْنَا |
| تم سب جھٹلایا کرتے | وہ سب کہیں گے | (اے) ہمارے رب | غالب آگئی | ہم پر |

## ضروری وضاحت

① اس فعل میں موجود تَ اور "الف" میں کسی کام کو باہمی طور پر کرنے کا مفہوم ہے۔ ② تْ، تَ مؤنث کی علامتیں ہیں جن کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ③ هُمْ کے بعد اسم کے شروع میں اَلْ ہو تو اس میں ہی کا مفہوم ہوتا ہے، یہاں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہے۔ ④ هُمْ اگر اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ انکا، انکی، انکے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔ ⑤ أ اگر الگ استعمال ہو تو ترجمہ کیا کیا جاتا ہے۔ ⑥ بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی پر کبھی بدلہ اور کبھی بسبب، بوجہ کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| شِقْوَتُنَا وَكُنَّا قَوْمًا ضَآلِّيْنَ ﴿106﴾ | ہماری بدبختی اور تھے ہم گمراہ لوگ۔ ﴿106﴾ |
| رَبَّنَآ اَخْرِجْنَا | اے ہمارے رب نکال ہمیں |
| مِنْهَا فَاِنْ عُدْنَا | اس سے پھر اگر ہم دوبارہ ایسا کریں |
| فَاِنَّا ظٰلِمُوْنَ ﴿107﴾ | تو یقیناً ہم ظالم ہوں گے۔ ﴿107﴾ |
| قَالَ اخْسَئُوْا فِيْهَا | وہ کہے گا ذلیل وخوار پڑے رہو اس میں |
| وَلَا تُكَلِّمُوْنِ ﴿108﴾ | اور نہ کلام کرو مجھ سے۔ ﴿108﴾ |
| اِنَّهٗ كَانَ فَرِيْقٌ | بے شک یہ حقیقت ہے کہ ایک گروہ تھا |
| مِّنْ عِبَادِيْ يَقُوْلُوْنَ | میرے بندوں میں سے، وہ کہتے تھے |
| رَبَّنَآ اٰمَنَّا | اے ہمارے رب ہم ایمان لائے |
| فَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا | سو بخش دے ہمیں اور رحم فرما ہم پر |
| وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ ﴿109﴾ ۚ | اور تو سب رحم کرنے والوں سے بہتر ہے۔ ﴿109﴾ |
| فَاتَّخَذْتُمُوْهُمْ سِخْرِيًّا | تو تم کرتے رہے اُن سے مذاق |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

شِقْوَتُنَا : شقی القلب، شقاوت۔
ضَآلِّيْنَ : ضلالت وگمراہی۔
اَخْرِجْنَا : خارج، خروج، اخراج، وزیر خارجہ۔
عُدْنَا : بیماری عود کر آئی، اعادہ کرنا۔
ظٰلِمُوْنَ : ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔
قَالَ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔
فِيْهَا : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔
تُكَلِّمُوْنِ : کلام، متکلم، انداز تکلم۔
فَرِيْقٌ : فریقِ اوّل، فریقِ ثانی، فریقین۔
عِبَادِيْ : عبد، عابد، عبداللہ، عباد الرحمن۔
اٰمَنَّا : ایمان، مؤمن، امن۔
فَاغْفِرْ : مغفرت، استغفار، استغفر اللہ۔
ارْحَمْنَا : رحمت، رحم، مرحوم۔
خَيْرُ : خیر، خیریت، خیر خواہی، صبح بخیر۔
فَاتَّخَذْتُمُوْهُمْ : اخذ، ماخوذ، مواخذہ۔
سِخْرِيًّا : مسخرہ پن، تمسخر۔

● کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے ● نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے ● سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| شِقْوَتُنَا ① | وَ | كُنَّا ② | قَوْمًا | ضَآلِّيْنَ ﴿106﴾ | رَبَّنَآ ① |
| ہماری بدبختی | اور | تھے ہم | لوگ | سب گمراہ | (اے) ہمارے رب |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَخْرِجْنَا | مِنْهَا | فَاِنْ ③ | عُدْنَا | فَاِنَّا ③④ |
| نکال ہمیں | اس سے | پھر اگر | ہم دوبارہ کریں | تو یقیناً ہم |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ظٰلِمُوْنَ ﴿107﴾ | قَالَ | اخْسَئُوْا | فِيْهَا |
| سب ظلم کرنے والے | اس نے کہا | سب ذلیل وخوار پڑے رہو | اس میں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَلَا | تُكَلِّمُوْنِ ⑤ ﴿108﴾ | اِنَّهٗ | كَانَ | فَرِيْقٌ ⑥ |
| اور نہ | تم سب کلام کرو مجھ سے | بے شک یہ حقیقت ہے | تھا | ایک گروہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِّنْ عِبَادِيْ | يَقُوْلُوْنَ | رَبَّنَآ ① | اٰمَنَّا |
| میرے بندوں میں سے | وہ سب کہتے تھے | (اے) ہمارے رب | ہم ایمان لائے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَاغْفِرْ ③ | لَنَا | وَ | ارْحَمْنَا | وَ | اَنْتَ |
| سو بخش دے | ہم کو | اور | رحم فرما ہم پر | اور | تو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| خَيْرُ | الرّٰحِمِيْنَ ﴿109﴾ ج | فَاتَّخَذْتُمُوْهُمْ ③⑦ | سِخْرِيًّا |
| بہتر | تمام رحم کرنے والوں (سے) | تو تم نے بنایا ان کو | مذاق |

## ضروری وضاحت

①نَا اگراسم کے آخر میں ہوتو ترجمہ ہمارا، ہماری، ہمارے کیا جاتا ہے۔② كُنَّا دراصل كُنْ + نَا کا مجموعہ ہے۔③ فَ کا ترجمہ کبھی پس، تو، سو اور کبھی پھر کیا جاتا ہے۔④اِنَّا دراصل اِنَّ + نَا کا مجموعہ ہے۔⑤ یہ دراصل تُكَلِّمُوْا + نِيْ تھا وْا کے بعد کوئی اور علامت آئے تو ''ا'' گرجاتا ہے اور آخر سے يْ تخفیف کے لیے گری ہوئی ہے۔⑥اسم کے آخر میں ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔⑦ تُمْ کے بعد کوئی اور علامت لگانی ہو تو تُمْ اور اس علامت کے درمیان وْ کا اضافہ کیا جاتا ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

